بعون صناع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

ساتوان دیوان فصاحت نشان بلاغت عنوان مشعر مضامین محاورات بے نظیر اعنی

# کلیات میر تقی



من کلام بلبل دستان سرای گلشن قدس ملک الشعرا میر تقی صاحب میر مسلک جناب مغفرت مکین

مطبع نامی منشی نولکشور میں بطبع مطبوع ہوا

وقت ہی اپنی نصیری کی مدد کا پاشاہ | روز ترتیب ہتی ہی اس موزی ہی جنگ وجدل

## مطلع ثالث

ایکہ اک تو ہی ہوا عالم اسرار ازل | ایکہ سو جان سی عاشق ہی ترا حسن عمل

تیری وہ ذات مقدس ہی کہ تغییر ہو گر | منہ سی ناخواستہ بھی صلِّ علی جای نکل

تیری درگاہ مین جبریل کی رکیون نہ جبین | یہین ہی نور جلالی خدا عزو جل

دور از بسکہ کھنچا عرش سی رتبہ تیرا | حرف تیرا ہی تری شیعونکی وحی منزل

مرحبا شاہی تری صل علی جاہ تیسلے | کہ ہوا تخت ترا دوش نبی مرسل

فرش ہو نا تری زائر کا سعادت تہی و | کیا کری جا درِ مہتاب کہ تہی مستعمل

وہ نخستین خرد اسی عالم اسرار الہ | ناتہی جسکو گئی دہر کی کامل اکمل

آخراب آکی تری درس مین یہ نکتہ کھلا | ناقصِ محض چلا جای تہا عقل اول

بجی مین گذری بہی تو نکلی ہی تری درس کی | معنی تازہ سی بدلا ہوا لفظ مہمل

زمع بدعت یہ عجب کیا کہ تری طبع اقدس | کیا عجب شعلۂ آواز سی جل جائے زحل

نقمۂ ظلم نہیں پہنچا عدالت مین تری | باز نگلی ہوی چڑیا کی تیئیں دیوی اگل

حالتِ نزع مین گر نام زبان پہ ہو ترا | یک رمق جان حیاتِ ابدی سی ہو بدل

بسکہ غالب ہی ترا سعد ستارا ہی عجب | پہنچی گر حشر تلک نوبت شاہی زحل

## مطلع رابع

۳

## قصیدہ در مدح حضرت مرتضی علی علیہ الصلوٰۃ والسلام

گر کے سر گوشی جسے چھوتے ہیں بھاگی ہوئی ... آتی ہے غیب سے آواز ہوا وہ فیصل

یہ ہے یا خالی ہے میدان مگر اسکی تیغ ... اڑ رہا ہے کہ گئی خلق کو یکدم مین نگل

کیا بیان کیجے اب لشکر اعدا کی معاشر ... منحنی خون ہے وہان زخم کا ہیگا مدخل

چھوٹے ہے زخم سے ہر ایک کے فوارۂ خون ... ہر طرف دشت مین جاری ہے لہو کی جدول

سرخ ہے چشم شجاعان نظر آتی ہے ... خون سے مسلخ قصاب کی خاک مقتل

### قطعہ

کیا لکھون اسپ سبکسیر کی اوسکی تعریف ... ادہر خامہ بھی لکھتے ہوئے جاتا ہے اوچھل

جب عنان اسکی اوچک لیتا ہے راکب اوسکا ... جلدی ہو یہ مین پھیلاوے ہے کیا کیا چھل بل

اس فلک سیر کا میدان مقرر ہیگا ... تنگ ہو کے لیوے اثنائے ابد اور ازل

آگیا اس مین نظر جاتا کسو شخص کو تو ... مارتے بل کر گیا اوسکو چھلاوا سا اچل

قابو پاکر لیوے اسکو سوار اوسپہ سدا ... کہتے ہین مدعی اس اسپ کے تئین یا اُچل

راکب اوسکا کرے ہے سنکر تبسم یہ بات ... یعنی ان کہیدوں کی کچھ ہے دماغوں مین خلل

جان یہ ہے تری گھوڑے مین کہ تا روز جزا ... گرد کو اسکی نہ پہنچے گی کبھو اسکی اجل

اک مصور نے اوسے دیکھ کے دوڑایا خیال ... دیکھون بس باؤ کی مجھسے بھی اسکی شکل نکل

سرو سینہ کو کمر تک تو بنایا رکھا ہاتھ قلم ... اوڑ گیا صفحہ کاغذ پہ سے چھوڑے ہے کفل

## قصیدہ در مدح حضرت علی علیہ الصلوٰۃ والسلام

زخم اسکی ہاتھ کا جو لگی یہ نحو کبھی | مٹ جای کائنات مگر تب ہو اندمال

### قطعہ

تر ہو گئی ہی بسکہ لہو مین گل زمین | گر خشک ہو وی خاک کہین بعد ماہ و سال

ہو پھر گذار باد صبا سی یہ وان کا رنگ | اور تازہ جیسی ہولی کی ایام مین گلال

میلان طبع مطلع ثالث کی اور ہی | تاخیر پر قصیدۂ غرا کا ہو مآل

### مطلع ثالث

لائق تری صفت کی صفت میری ہی محال | آشفتہ طبع شاعر خستہ کی کیا مجال

### قطعہ

تو وہ در مدینۂ علم علیم ہی | جس شخص کو نہ آوی الف بی تی دال ذال

آوی تری جناب مقدس مین ایکدم | کرتی ہین وان تو وقف سبھی طرز کی مقال

عالم ہو اسقدر کہ بیان کیا کری کوئی | پھر بحث اوس سی عقل فلاطون پہ ہی محال

لیتی ہین تیری گھر سی گدا پوست تخت فقر | پاتی ہین تیری در سی شہا مکنت و جلال

جب تک جیون ہی دلمین مری آرزو ہی یہ | ہون سر سی تیری زائر درگہہ کا پایمال

پھر بعد مرگ حوض پہ کوثر کی یا علی | جا گہہ مری ہو حشر کو تیری صف نعال

جب تک جہان مین گرم رہی تری ساقی مین تشنہ | ہو جای سرد آتش دوزخ کی اشتعال

[illegible]

| | |
|---|---|
| چشم طمع کو سی ای ہما تو کہ جیتی جی | سرمہ ہوی ہین لبسکہ الم سی مری عظام |
| ای طبع اتنی ہرزہ درائی جرس کی طرز | اس گفتگو کا فائدہ کہہ حاصل کلام |
| یعنی امیر شاہ نجف کی صفت پر آ | وہ شاہ جس پہ ساری کمالات ہین تمام |
| وہ شاہ ہی کہ بعد نبی کی وہی ہی پہر | وہ شاہ ہی کہ حق ہی وہی اولین امام |
| گر چاہی دل گرفت جہان مین نہو کوئی | کردی یہ تنگ غنچۂ پیکان کو ابتسام |
| ورنہ شگفتگی پہ بلائی عظیم ہی | چہوڑی نہ زخم سینۂ عاشق تک التیام |

## مطلع ثانی

| | |
|---|---|
| شاہا تری گدا کا ہی مشہور احتشام | شاہان سرفراز سب اوسکی ہین بای نام |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| ہو اسپ پر سوار کری عزم جنگ اگر | میدان کارزار مین ادنی ترا غلام |
| جولان کری جدہر کو ہو اوسطرف ہی خاک | اوڑجای خاک ادہر کی جدہر کو پہیری لگام |
| پامال اسقدر ہون کہ معلوم بہی نہون | افراسیاب کون ہی رستم ہی یان کدام |

## قطعہ

| | |
|---|---|
| شمشیر اسکی خرمن اعدا کی ہی جو برق | آوی گر اسکی ہاتھ مین یک لحظہ بی نیام |
| جل جای اور تنگ صف اعدا کی اور کو | ای سر مین پہیر تو مد نظر تک بدن تمام |

مطلع کرون ہون بار دگر بہی قصیدہ کا اختتام [illegible]

## مطلع ثالث

ای بعد نعت ختم رسل صاحب احتشام

وی اولین امام و سزاوار احترام

[illegible]

## قطعہ

[illegible]

یعنی کہ دیکھون حضرت دہلی کی جا نواح … معلوم ہی سوا ترے حاصل کلام

ہرگز نہو حلال عدو پر تری خوشی … ہو وی تمام تیرے محبون پہ غم حرام

## قصیدہ در مدح امام حسین علیہ الصلوٰۃ والسلام

فلک کی جور و جفا نی کیا ہی مجھکو شکار … ہزار کوس پہ ہی جا ہے اک تپیدن زار

خراب کوہ و بیابان بیکسی ہون مین … برنگ صورت جرس ہر طرف ہی میرا گزار

بغیر خوردن خون کب خمار ٹوٹی ہی … سوا گریۂ صبح ابکھان ہی آب خمار

لگین نہ داغ سو کیون پیکی میری سینی پہ … نمک نہین نظر آتا بجز رخ دلدار

سو وہ بھی دیکھنا لتا نہین ہی گھر بیٹھی … نگر ہون ہند مین رسوا ہی کوچہ و بازار

سوا ہی نالۂ جان سوز کون ہی دلسوز … بغیر آہ سحرگاہ کون ہے غمخوار

جنون مین جیب سی خوش آ یا لباس عریانی … نہین ہی دامن صحرا مین تب سی مجھکو قرار

ہمیشہ ساتھ ہی دامن سوار لڑکون کی … مگر کہ خاک وفا سی بنا ہی میرا غبار

عجب ہی مجھکو جو تو دیکھنی نہین آتا … رہا ہون یکہ تری لنگھڑیون کا مین بیمار

ہوا ہون جور فلک سی نپٹ ہی زار و نزار … ہو تجھ کو یا خلف الصدق حیدر کرار

شہا غلام کو تیری پہ زور بازو سی … کہ وقت جنگ جو لیکر کمان کو ہو وے سوار

قصیدہ

۹

بسرد مہریِ شیرین بکینۂ خسرو — بگرمجوشیِ فرہاد و سختیِ کہسار

بعشق دیر بطوفِ حرم بسعی تمام — بلوحِ مشہدِ عاشق بسوز شمع مزار

باب و رنگ گلستان بہ بیکسیِ اسیر — کہ اسکو کنجِ قفس ہی رہے ہے باد بہار

بساغرِ مے گلگون بہ توبۂ سنگین — بدلنوازیِ ساقی با بر دریا بار

بدستگیِ چاک و بہ بیقراریِ جیب — بسینہ کاویِ دشنہ بزخمِ دامن دار

بحیرتِ رخِ جانان بچشمِ وا ماندہ — بسعیِ باطلِ ناخن بعقدۂ دل کار

بہ قلقل و بہ سبو و بلغزشِ ہر دم — بہ مستیِ مئ ناب و بخاطرِ ہشیار

بہ پیچ گوئیِ بیتابی و بہ بیخوابی — بکم زبانیِ صبر و بدیدۂ بیدار

بدیر و برہمن و کفر و با صنم گوئی — بشیخ و مسجد و تسبیح و رشتۂ زنار

بسیلِ خانہ خراب و بوادیِ مجنون — بجرگہ جرگہ غزالان بدیدۂ خونبار

بخوشہ خوشۂ سرشک بدار بستِ مژہ — بقطرہ قطرۂ شراب و بجامِ دستِ یار

بضعفِ جسمِ نزار و بطاقتِ سرکش — بجانِ عاشقِ مسکین کہ یار پر ہے نثار

بخاکِ عاشقِ بیخانماں کہ بادِ صبا — نہیں دکھاتی اسے بعد مرگ کوچۂ یار

باضطرابِ چراغ و بہ بیتمنیِ نسیم — بخاطرِ دلِ آخر کہ او سحر ہی ہزار

بدورگردیِ رنگِ قبولِ یاس و دعا — باعتزازِ اجابت بحلقۂ اذکار

تو مرجائیگا یون تو رکتی ہی رستے | کہ اندوہ و غم آفت ناگہان ہے
غزل لطف کر میر صاحب کی کوئی | کہ انکی زبان بیچ سحر بیان ہے
کہا مین نی مطلع غزل کا یہ سنکر | کہ ہر طرف سی جسکی تو موزون ہے

## مطلع ثانی

ترے ہاتھ جبتک کہ تیر و کمان ہے | شکار زبون کی بھی خاطر نشان ہے
کہے ہے کہ شکل مثالی ہون انجے | مرا جسم اس لطف سے ناتوان ہے
تری اور اے سادہ رو بعد میرے | مرا نامہ نوشتہ ہر استخوان ہے
نہ پوچھو اس طلسمات عالم کی صنعت | کہ اس آشکارا مین کیا کیا نہان ہے
خوشا مرگ بلبل کہ سائی مین گل کی | کہین مشت پر ہے کہین آشیان ہے
لگی ہے نہ اب عطروان اسکی منہ کو | نہ اس بو کی خوش ساتھ گل کا دہان ہے
نہ دور و خرابات چل شیخ دیکھین | جو تو رسا بچہ تو سو پیر مغان ہے
سمجھ خانوادی تھی یان کیسی کیسی | خرابا ہی ہے جب تلک یہ جہان ہے
دم امتحان میر ہم کیا کرین گے | ہماری گرہ مین تو اک نیم جان ہے
چلی ہے طبع مشتاق وصف بتان پر | کہ غم انکا دل مین مری یکجہان ہے
یہی شغل ہین خوب پیش فقیران | کہ ذکر خدا ہے کہ وصف بتان ہے

بہت ہرزہ خوان ہیگا ای میر تو بی — وظیفہ ترا کیا یہہ ذکر بتان ہے

جو مرکوز خاطر ہی او سپہر بی آجا — فراغت کا عرصہ یہی یک زمان ہے

سن ای ہمنشین شخص غائب کی خاطر — یہ مطلع کہ مطلب سبھ جو تو امان ہے

## مطلع ثالث

قلم چل ابھی چلتی تیری زبان سے — کہ یہہ بات کہنے کی فرصت کہان ہے

ولیکن تجاوز نہووی ادب سے — کہ ممدوح اب شاہ ہندوستان ہے

دماغ اب نہین ہی جو تمہید کریے — کہ کل رات ہی اور یہہ داستان ہے

بھلائی تیری کیجیے یہہ دل چاہتا ہے — ترے شکر نعمت مین قاصر زبان ہے

ترا عہد یکسر خوشی ہی جو ہی سب بھے — گنہگار سا ایک غم جھوشان ہے

تری یان ہی سب راستی و درستی — مگر ما صدق سچ کا یہ خاندان ہے

زیارت کیی صدق آتا ہی جسکی — ترا جبہہ را استان آستان ہے

لکھی کیا شہا کوئی ہمت کو تیری — جہان صبح اس خوان پہ میہمان ہے

زیادہ ہو یہہ وسعت رزق تیری — کہ مشرق سے تا غرب دستار خوان ہے

کری ہمسری کیا وہ خورشید او کہ — فلک پاس کیا ہی یہی ایک نان ہے

تری ہاتھ کی ریزش جود آگے — خجالت سی یہہ ابر قطرہ زنان ہے

## مطلع رابع

## قطعہ

جو میدان میں جنگ کی ہو یہ اشہب | تو گھوڑا نہ کہیو کہ پیل دمان ہے
لگی گر کہیں ٹاپ طبق زمین پر | فلک صدمہ سے آنسو سے لامکان ہے
دعا پر کروں ختم اب یہ قصیدہ | کہاں تک کہوں تو چنیں ہے چناں ہے
رہے وقت ایسا ہی روز جزا تک | کہ جو دوست تیرا ہے تو شادمان ہے
تری عمر ہو میری طول امل سے | کرم کا سا سر رشتہ اک تیری ہاں ہے

## قصیدہ در مدح آصف الدولہ بہادر

رات کو مطلق نہ تھی یاں جی کی تاب | آشنا ہوتا نہ تھا آنکھوں سے خواب
لوٹتا تھا سوز غم سے آگ میں | دل جگر سکتے تھے دونوں جوں کباب
ہر زبان تھی ساتھ اپنی گفتگو | کیا کروں شہر اور میں دونوں خراب
تھام کر شیوہ جنوں کا اٹھ گو | بیٹھے بیٹھے کھنچتے کب تک عذاب
جا کے کس کے در اوپر کون ہے | ملیے کس سے کون ملنے کا ہے یاب
بے جوانی سے پھری پیری تلک | امتحاں میں آ گئے سب شیخ و شاب
ناگہاں مجھ سے لگا کہنے سروش | رہگذر سے لطف کی کر کر خطاب
ہے کریم اب بھی وزیر ابن وزیر | آصف الدولہ فلک قدر و جناب
آسمان زینہ ہے جس کا آستاں | تا زکر طالع یہ جو ہو بار یاب

داخل حزم بیان افراسیاب
جس سحر جرات سے کھینچی اوس نے تیغ
ڈھال رکھی منہ پہ نکلا آفتاب
رزم کی عرصہ میں ہل چل پڑ گئی
آسمان کے خیمے کی کانپی طناب
مدعی گر کوہ تھا مارا او سے
در زمین تھا بد سکون پایا شتاب

گرد اس لشکر کی گر ہو دے بلند | پھر زمین و آسمان مین ہو حجاب
جاوے دشمن جون سگ پا سوختہ | وقت گرگ و میش کی منہ پر نقاب
داوری و منصفی سے دلبران | چھوڑ دین عشاق پہ کرنا عتاب
رفع بدعت چاہے تو پھر کیا مجال | اٹھہ سکے جو نغمۂ چنگ و رباب
منع می ہووے تو پھر قدرت ہے کیا | جو لگی سے شیشے کی اوتری شراب
بحر کیا ہے جو کرے تس سے سوال | کوہ یزدی حلم کا کیا دے جواب
خوبیان ہین خوبیان سر تا قدم | تب کیا صانع نے تجکو انتخاب
لطف طبع صاحب مجلس کہون | یا لکھون پاکیزہ اس صحبت کا داب
نکلی مستعمل نہایت ورنہ شب | چاندنی کی جاے بچھتی ماہتاب
گر نہو ممدوح علم ظاہری | پر نہین ہوتی ہے بہہ رای صواب
جو لکھے تو چاہیے وہ لکھہ رکھین | حرف ہر یک تیری منہ کا ہے کتاب
کر دعا پر میر اب ختم سخن | تو لکھے جو کچھہ کرے حق مستجاب
زیر دست اسکی رہین گردن کشان | تا قیامت وہ رہے مالک رقاب
دوست اسکے جوش زن جیسے محیط | خاک بر سر مدعی جیسے سراب

**قصائد تمام شد**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تھا مستعار حسن سے اوسکی جو نور تھا
خورشید مین بھی اوس ہی کا ذرہ ظہور تھا

ہنگامہ گرم کن جو دل ناصبور تھا
پیدا ہر ایک نالے سے شور نشور تھا

پہنچا جو آپ کو تو مین پہنچا خدا کے تئین
معلوم اب ہوا کہ بہت مین بھی دور تھا

آتش بلند دل کی نہ تھی ورنہ اے کلیم
یک شعلہ برق خرمن صد کوہ طور تھا

مجلس مین رات ایک ترے پرتوے بغیر
کیا شمع کیا پتنگ ہر اک بے حضور تھا

منعم کے پاس قاقم و سنجاب تھا تو کیا
اوس رند کی بھی رات گذر گئی جو عور تھا

ہم خاک مین ملے تو ملے لیکن اے سپہر
اوس شوخ کو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا

اسکا منہ دیکھ رہا ہوں سو وہی دیکھوں ہوں | نقش کا سا ہے تماشا میری حیرانی کا

بت پرستی کو تو اسلام نہیں کہتے ہیں
معتقد کون ہے میر ایسی مسلمانی کا

جامۂ مستی عشق اپنا مگر کم گھیر تھا | دامن تر کا مرے دریا ہی کا سا پھیر تھا

دیر میں کعبے گیا میں خانقہ سے اب کی بار | راہ سے میخانے کی اس راہ میں کچھ پھیر تھا

بلبلوں نے کیا گل افشاں میر کا مرقد کیا
دور سے آیا نظر تو پھولوں کا اک ڈھیر تھا

اس عہد میں الٰہی محبت کو کیا ہوا | چھوڑا وفا کو ان نے مروت کو کیا ہوا

امیدوار وعدۂ دیدار مر چلے | آتے ہی آتے یارو قیامت کو کیا ہوا

کب تک تظلم آہ بھلا مرگ کے تئیں | کچھ پیش آیا واقعہ رحمت کو کیا ہوا

اسکی گئی ہے ایسی لگی دل سے ہمنشیں | معلوم بھی ہوا نہ کہ طاقت کو کیا ہوا

بخشش نے مجھکو ابر کرم کی کیا خجل | اے چشم جوش اشک ندامت کو کیا ہوا

جاتا ہے یار تیغ بکف غیر کی طرف | اے کشتۂ ستم تری غیرت کو کیا ہوا

تھی صعب عاشقی کی بدایت ہی میر پر
کیا جانیے کہ حال نہایت کو کیا ہوا

کلیات میر ۱۵

ناحق ہم مجبوروں پر یہ تہمت ہے مختاری کی

کس کا کعبہ کیسا قبلہ کون حرم ہے کیا احرام
کوچے کے اسکے باشندوں نے سبکو یہیں سے سلام کیا

شیخ جو ہے مسجد میں ننگا رات کو تھا میخانے میں
جبہ خرقہ کرتا ٹوپی مستی میں انعام کیا

رات کو رو رو صبح کیا یا دن کو جوں توں شام کیا

کام ہوئے ہین سارے ضائع ہر ساعت کی سماجت سے
استغنا کی چوگنی اون نے جون جون مین ابرام کیا

ایسے آہوئے رم خوردہ کی وحشت کھونی مشکل تھی
سحر کیا اعجاز کیا جن لوگون نے تجکو رام کیا

میر کے دین و مذہب کو اب پوچھتے کیا ہو ان نے تو
قشقہ کھینچا دیر مین بیٹھا کب کا ترک اسلام کیا

چمن مین گل نے جو کل دعوی جمال کیا
جمال یار نے منہہ اوسکا خوب لال کیا

فلک نے آہ تری رہ مین ہمکو پیدا کر
برنگ سبزۂ نورستہ پایمال کیا

رہی تھی دم کی کشاکش گلے مین کچھ باقی
سو اوسکی تیغ نے جھگڑا ہی انفصال کیا

مری اب آنکھین نہین کھلتین ضعف سے ہمدم
نہ کہہ کہ نیند مین ہے تو یہ کیا خیال کیا

بہار رفتہ پھر آئی ترے تماشے کو
چمن کو یمن قدم نے ترے نہال کیا

جواب نامہ سیاہی کا اپنی ہے وہ زلف
کسو نے حشر کو ہمسے اگر سوال کیا

لگا نہ دل کو کہین کیا سنا نہین تو نے
جو کچھ کہ میر کا اس عاشقی نے حال کیا

دیکھے گا جو تجھ رو کو سو حیران رہے گا
وابستہ ترے مو کا پریشان رہے گا

وعدہ تو کیا اوس سے دم صبح کا لیکن
اوس دم تئین مجھ مین اگر جان رہے گا

منعم نے بنا ظلم کی رکھ گھر تو بنایا
پر آپ کوئی رات ہی مہمان رہے گا

اس رنگ سے جھمکے ہے پلک پر کہ کہو تو | ٹکڑا ہے ترا اشک عقیق جگری کا

کل سیر کیا ہم نے سمندر کو بھی جا کر | تھا دست نگر پنجۂ مژگان کی تری کا

لے سانس بھی آہستہ کہ نازک ہے بہت کام | آفاق کی اس کارگہ شیشہ گری کا

ٹک میر جگر سوختہ کی جلد خبر لے
کیا یار بھروسا ہے چراغ سحری کا

منہ تکا ہی کرے ہے جس تس کا — حیرتی ہے یہ آئینہ کس کا

شام سے کچھ بجھا سا رہتا ہے — دل ہوا ہے چراغ مفلس کا

تھے برے مغبچوں کے تیور لیک | شیخ میخانے سے بھلا کھس کا

داغ آنکھوں سے کھل رہے ہیں سب | ہاتھ دستہ ہوا ہے نرگس کا

بحر کم ظرف ہے بسان حباب | کاسہ لیس اب ہوا ہے تو جس کا

فیض اے ابر چشم تر سے اٹھا — آج دامن وسیع ہے اس کا

تاب کس کو جو حال میر سنے
حال ہی اور کچھ ہے مجلس کا

وہ اک روش سے کھولے ہوئے بال ہو گیا — سنبل چمن کا مفت میں پامال ہو گیا

الجھاؤ پڑ گیا جو ہمیں اس کے عشق میں | دل سا عزیز جان کا جنجال ہو گیا

[illegible]

نا بلد ہو کے رہ عشق مین پہنچو تو کہین
ہمرہ خضر کو یان کہتے ہین گمراہ سنا

کوئی ان طور دن آگے گذری ہے تیرے غم مین ترے
آگاہ تو نے نہ سنا حال مرا آگاہ سنا

خواب غفلت مین ہین یان سب یہ عبث جاگا میر
بے خبر دیکھا اونہین مین جنہین آگاہ سنا

جب جنون سے ہمین توسل تھا
اپنی زنجیر پا ہی کا غل تھا

بستر اتھا چمن مین جون بلبل
نالہ سرمایۂ توکل تھا

یک نگہ کو وفا نہ کی گویا
موسم گل صفیر بلبل تھا

اون نے پہچان کر ہمین مارا
منہ نکرنا ادہر تجاہل تھا

شہر مین جو نظر پڑا اوسکا
کشتۂ نازیا تغافل تھا

اتپو دلکو نہ تاب ہے نہ قرار
یاد ایام جب تحمل تھا

جا پہنسا دام زلف مین آخر
دل نہایت ہی بے تامل تھا

یون گئی قد کی خم ہوئے جیسے
عمر ایک رہرو سر پل تھا

خوب دریافت جو کیا ہمنے
وقت خوش میر نکہت گل تھا

آگے جمال یار کے معذور ہو گیا
گل اک چمن مین دیدۂ بے نور ہو گیا

اوس ماہ چاردہ کا چھپے عشق کیونکہ آہ
ابتو تمام شہر مین مشہور ہو گیا

[illegible] کسو کو [illegible] اوس گلی مین [illegible]
میری بغل مین شیشۂ دل چور ہو گیا

دیکھا جو مین نے یار تو وہ میر ہی نہین
تیرے غم فراق مین رنجور ہو گیا

فرہاد ہاتھ تیشے پہ ٹک رہ کے ڈالتا
پتھر تلے کا ہاتھ ہی اپنا نکالتا

بگڑا اگر وہ شوخ تو سنیو کہ رہ گیا
خورشید اپنی تیغ و سپر ہی سنبھالتا

۱۸

[illegible]

آخر کو مر گئے ہین اوسکی ہی جستجو مین
جی کے تئین بھی کھویا لیکن وسے نہ پایا

لگتی نہین ہے دارو ہین سب طبیب حیران
اک روگ مین پھنسایا جی کو کہان لگایا

کھینچے اوسکی منھ کو جی مین ڈرا یہان تو
بارے وہ شوخ اپنی خاطر مین کچھ نہ لایا

ہوتا تھا مجلس آرا گر غیر کا تجھے تو
مانند شمع مجکو کاہے کو تئین جلایا

تھی یہ کہان کی یاری آئینہ رو کہ تو نے
دیکھا جو میر کو تو بے ہیچ منھ بنایا

شکوہ کرون مین کبتک اوس اپنے مہربان کا
القصہ رفتہ رفتہ دشمن ہوا ہے جان کا

گر لی یہ رنگ آیا قید قفس سے شاید
خون ہو گیا جگر مین اب داغ گلستان کا

لے جھاڑو ٹوکرا ہی آتا ہے صبح ہوتے
جاروب کش مگر ہے خورشید اوسکی بان کا

دی آگ رنگ گل نے وان اے صبا چمن کو
یان ہم جلے قفس مین سن حال آشیان کا

ہر صبح میرے سر پر اک حادثہ نیا ہے
پیوند ہو زمین کا شیوہ اس آسمان کا

قطعہ

ان صید افگنون کا کیا ہو شکار کوئی
ہوتا نہین ہے آخر کام ان کے امتحان کا

تب تو مجھے کیا تھا تیرون سے صید اپنا
اب کرتے ہین نشانہ ہر میرے استخوان کا

فتراک جسکا اکثر لوہو مین تر رہے ہے
وہ قصد کب کرے ہے اس صید ناتوان کا

سودائی ہو تو رکھے بازار عشق مین پا
سر مفت بیچتے ہین یہ کچھ چلن ہے وان کا

سو گالی ایک چشمک اتنا سلوک تو ہے
اوباش خانہ جنگ اس خوش چشم پرفن کا

قطعہ

یارو مجھے یار رولایا اپنی تو یونہین گذری
کیا ذکر ہم صفیران یاران شادمان کا

سیر کے قابل ہے دل صد پارہ اس نخچیر کا
جسکے ہر ٹکڑے میں ہو پیوستہ پیکان تیر کا

سب کھلا باغ جہان الا یہ حیران و خفا
جسکو دل سمجھے تھے ہم سو غنچہ تھا تصویر کا

بوے خون سے جی رکا جاتا ہے اے باد بہار
ہو گیا ہے چاک دل شاید کسو دلگیر کا

کیونکے نقاش ازل نے نقش ابرو کا کیا
کام ہے اک تیرے منہ پر کھینچنا شمشیر کا

رہگذر سیل حوادث کا ہے بے بنیاد دہر
اس خرابی میں نہ کرنا قصد تم تعمیر کا

بس طبیب اوٹھ جا مری بالین سے مت دے درد سر
کام جان آخر ہوا اب فائدہ تدبیر کا

نالہ کش ہین عہد پیری مین بھی تیرے در پہ ہم
قد خم گشتہ ہمارا حلقہ ہے زنجیر کا

جو ترے کوچے مین آیا پھر وہین گاڑا اوسے
تشنۂ خون مین تو ہون اس خاک دامنگیر کا

خون سے میرے ہوئی یکدم خوشی تجھکو تو لیک
مفت مین جاتا رہا جی ایک بے تقصیر کا

لخت دل سے جون چھڑی پھولون کی گوندھی ہے مژہ
فائدہ کچھ ہے جگر اس آہ بے تاثیر کا

گور مجنون سے نجاوینگی کہین ہم بے نوا
عیب ہے ہم مین جو چھوڑین ہین ڈھب اپنے پیر کا

کسطرح سے مانئے یارو کہ یہ عاشق نہین
رنگ اوڑا جاتا ہے ٹک چہرا تو دیکھو میر کا

شب درد و غمسے عرصہ مرے جی پہ تنگ تھا
آیا شب فراق تھی یا روز جنگ تھا

کثرت مین درد و غم کی نہ نکلی کوئی طپش
کوچہ جگر کے زخم کا شاید کہ تنگ تھا

[illegible]

کیا طرح ہے آشنا گاہے گہے ناآشنا
یا تو بیگانے ہی رہیے ہو جیے یا آشنا

پایمال صد جفا ناحق نہوا ے عندلیب
سبزۂ بیگانہ بھی تھا اس چمن کا آشنا

کون سے یہ بحر خوبی کی پریشان زلف ہے
آتی ہے آنکھون مین میرے موج دریا آشنا

قطعہ

بلبلین پائیز مین کہتی تھین ہوتا کاش یان
پژمردہ رنگ و زردی اس چمن کا آشنا
گل و لالہ کہان سنبل سمن ہم نسترن
خاک سے یکسان ہوے ہین ہاے کیا کیا آشنا

قطعہ

کیا کرون کس سے کہون [illegible] یگانہ ہے یار
سارے عالم مین نہین پاتا [illegible] آشنا
[illegible]
ہم تو تھے [illegible] آشنا

## قطعہ

یوں سنا جاہی کہ کرتا ہے سفر کا عزم
ساتھ اب بیگانہ وضعوں کی ہے بار آشنا

شعر صائب کا مناسب ہے ہماری اور سے
سامنے اوسکے پڑھے گر یہ کوئی جا آشنا

تا بجان با ماست ہیم وتا بمنزل دیگران
فرق باشد جان ما از آشنا تا آشنا

داغ ہے تاباں علیہ الرحمان کا چھاتی پہ میر
ہو نجات اوسکو بچارا ہمسے بھی تھا آشنا

×

گلکو محبوب ہم قیاس کیا
فرق نکلا بہت جو باس کیا

دل نے ہمکو مثال آئینہ
ایک عالم کا روشناس کیا

کچھ نہیں سوجھتا ہمیں اوس بن
شوق نے ہمکو بےحواس کیا

عشق میں ہم ہوئے نہ دیوانے
قیس کی آبرو کا پاس کیا

دور سے چرخ کے نکل نہ سکے
ضعف نے ہمکو مور طاس کیا

صبح تک شمع سر کو دھنتی رہی
کیا پتنگے نے التماس کیا

ایسے وحشی کہاں ہیں اے خوبان
میر کو تم عبث اداس کیا

مفت آبروئے زاہد علامہ لے گیا
اک مغبچہ اوتار کے عمامہ لے گیا

سیکڑون طرح مین لکالیمین یار کی آشنگی لیک
گر کوئی پیر مغان مجکو کری تو دیکھی چھپر
کاش تیری غم رسیدون کو بلاوین حشر مین
جو سنا ہشیار اس میخانہ مین تھا بیخبر
باندہ مت سر پہ کاتا اپنی ناقباحت فہم چشم
شیخ مت کر ذکر ہر ساعت قیامت کا کہ ہی
شہر مین کس منہ سی آوی سامنی تیری کہ شوخ

عذر ہی جاہی چاہا اوسکی دلخواہ کا
میکدہ ساری کا سارا ہی جو صرف اللہ کا
ظلم ہی اک خلق پر آشوب اونکی آہ کا
شوق ہی باقی رہا ہمکو دل آگاہ کا
اس سی پایا جای ہی سررشتہ جیکی چاہ کا
عرصۂ محشر نمونہ اوسکی بازیگاہ کا
چھپائیون سی بھر رہا ہی سارا چہرا ماہ کا

سر فرو لاتی نہین ہمت مری ہر ایک کی پاس
ہون گدائی آستانہ مین میں حضرت شاہ کا

ایسی گلی اک شہر اسلام نہین رکھتا
آزار ندی اپنی کانون کی تئین اے گل
ناکامی صد حسرت خوش لگتی نہین ورنہ
ہو خشک تو بہتر ہی وہ ہاتھ بہاران مین
بن اوسکی ہم آغوشی بیتاب نہین اچھی
مین مے اڑی تری واعظ مسجد ہی مین منڈواتا

جس کوچہ مین وہ بت صد ننگ نام نہین رکھتا
آغاز مری غم کا انجام نہین رکھتا
اب جی سی گذر جانا کچھ کام نہین رکھتا
مانند نی نرگس جو جام نہین رکھتا
مدت سی بغل مین دل آرام نہین رکھتا
پر کیا کرون ساتھ اپنی حجام نہین رکھتا

دل سے بہت جبا کہ جینا ہو کچھ فہ... — جو کوئی اوس مکان سے نکلا
ہو اسکی شیرین لبی کی حسرت مین — شہد پانی ہو ستان سے نکلا

نامرادی کی رسم میر سے ہی
طور یہ اس جوان سے نکلا

گرمی سے مین تو آتش غم کی پگھل گیا — راتوں کو روتے روتے ہی جون شمع گل گیا
ہم خستہ دل ہین تجھسے بھی نازک مزاج تر — تیوری چڑہائی تونے کہ یان جی نکل گیا
گرمیِ عشق مانع نشو و نما ہوئی — مین وہ نہال تھا کہ اوگا اور جل گیا
مستی مین چھوڑ دیر کو کعبے چلا تھا مین — لغزش بڑی ہوئی تھی و لیکن سنبھل گیا
ساقی نشے مین تجھسے لنڈہا شیشۂ شراب — چل اب کہ دختِ تاک کا جوبن تو ڈہل گیا
ہر ذرہ خاک تیری گلی کی ہے بیقرار — یان کون سا ستم زدہ ماٹی مین مل گیا

عریان تنی کی شوخی سے دیوانگی مین میر
مجنون کی دشت خار کا دامن بھی جل گیا

سنا ہے حال ترے کشتگان بیچارون کا — ہوا نہ گور گڑہا اون ستم کے مارون کا
ہزار رنگ کھلے گل چمن کے ہین شاید — کہ روزگار کے سر خون ہے ہزارون کا
ملا ہے خاک مین کس کس طرح کا عالم یان — نکل کے شہر سے ٹک سیر کر مزارون کا

[illegible]

تلوار مارنا تو تمھیں کھیل ہے ولے — جاتا رہے نہ جان کسو بے گناہ کا

بدنام و خوار و زار و نزار و شکستہ حال — احوال کچھ نہ پوچھیے اس روسیاہ کا

ظالم زمیں سے لوٹتا دامن اٹھا کے چل — ہوگا کمین میں ہاتھ کسو دادخواہ کا

اے تاج شہ نہ سر کو فرو لاؤں تیرے پاس — ہے معتقد فقیر نمد کی کلاہ کا

بیمار تو نہ ہووے جیے جب تلک کہ میر
سونے نہ دیگا شور تری آہ آہ کا

دل سے شوق رخ نکو نہ گیا — جھانکنا تاکنا کبھو نہ گیا

ہر قدم پر تھی اوسکی منزل لیک — سر سے سودائے جستجو نہ گیا

سب گئی ہوش و صبر و تاب و تواں — لیکن اے داغ دل سے تو نہ گیا

دل میں کتنے مسودے تھے ولے — ایک پیش اوسکے رو برو نہ گیا

سبحہ گردان ہے میر ہم تو رہے
دست کوتاہ تا سبو نہ گیا

گل و بلبل بہار میں دیکھا — ایک تجھ کو ہزار میں دیکھا

جل گیا دل سفید ہیں آنکھیں — یہ تو کچھ انتظار میں دیکھا

آبلے کا بھی ہوتا دامنگیر — تیرے کوچے کے خار میں دیکھا

۲۵

[illegible]

داغ ہوں رشک محبت سے کہ اتنا بیتاب — کس کی تسکین کے لیے گھر سے تو باہر نکلا

جیتے جی آہ ترے کوچے سے کوئی نہ پھرا — جو ستم دیدہ رہا جا کے سو مر کر نکلا

قطعہ

[illegible]

رہے خیال تنک ہم بھی روسیاہون کا — لگے ہو خون بہت کرنے بیگناہون کا

نہین ستارے ہین یہ سوراخ پڑ گئے ہین تمام — فلک حریف ہوا تھا ہماری آہون کا

گلی مین اسکی پھٹے کپڑون پر مرے مت جا — لباس فقر ہے وان فخر بادشاہون کا

تمام زلف کی کوچے ہین مار پیچ اوسکے — تجھے کہو کوئی کیونکر چلیا ایسی راہون کا

اسے جو خوبی سے لائے تجھے قیامت مین — تو حرف کن نے کیا گوش زد خواہون کا

تمام عمر رہین خاک زیر پا اوسکے — جو زور کچھ چلے ہم عجز دستگاہون کا

کہان سے تہ کرین پیدا ہے ناظمان حال — کہ پیچ باقی ہے کہے کام ان جلاہون کا

حساب کاہیکا روز شمار مین مجھسے — شمار ہی نہین ہے کچھ مرے گناہون کا

تری جو آنکھین ہین تلوار کی تلی بھی دہار — فریب خوردہ ہے تو میر ان نگاہون کا

اسکا خرام دیکھکے جایا نہ جائیگا — اے کبک پھر بحال بھی آیا نہ جائیگا

ہم کشتگان عشق ہین ابرو و چشم یار — سر سے ہماری تیغ کا سایہ نہ جائیگا

ہم رہروان راہ فنا ہین برنگ عمر — جاوینگے ایسے کھوج بھی پایا نہ جائیگا

پھوڑا سا ساری رات جو پکتا رہیگا دل — تو صبح تک تو ہاتھ لگایا نہ جائیگا

اپنے شہید ناز سے بس ہاتھ اٹھا کہ پھر — دیوان حشر مین اسے لایا نہ جائیگا

قطعہ

دشمنی ہمسے کی زمانے نے
کہ جفاکار تجھسا یار کیا

یہ توہم کا کارخانہ ہے
یاں وہی ہے جو اعتبار کیا

ایک ناوک نے اسکی مژگاں کے
طائر سدرہ تک شکار کیا

صد رگ جان کو تاب دے باہم
تیرے زلفوں کا ایک تار کیا

سوز غم ہو سینے میں ہر اک شخص کو جسسے
کس دل کو ترا تیر نگہ پار نہ پایا

مر جاتے ہیں تجھسے بھی کبھی ناکس و نااہل
اس باغ میں ہمنے گل بیخار نہ پایا

دم بعد جنون مجھ میں نہ محسوس تھا یعنی
جامے میں مرے پارون نو اک تار نہ پایا

آئینہ بھی حیرت سے محبت کی ہوئے ہم
پر سیر ہو اوس شخص کا دیدار نہ پایا

وہ کھینچے ہے شمشیر ستم رہ گیا جو میر
خون ریزی کا یاں کوئی سزاوار نہ پایا

کیا مرے آنے پہ تو اے بت مغرور گیا
کبھی اس راہ سے نکلا تو تجھے گھور گیا

لگیا صبح کے نزدیک مجھے خواب اے وائے
آنکھ اوسوقت کھلی قافلہ جب دور گیا

گور سے نالاں نہیں اوٹھتے تو نہ آگہ ہی
جی گیا پر نہ ہمارا سر پر شور گیا

چشم خون بستہ سے کل رات لہو پھر ٹپکا
ہمنے جانا تھا کہ بس اب تو یہ ناسور گیا

ناتوان ہم ہیں کہ ہیں خاک گلی کی اسکے
اب تو بیطاقتی سے دلکا بھی مقدور گیا

لے کہیں منہ پہ نقاب اپنے گراے غیرت صبح
شمع کے چہرۂ رخشان سے تو اب نور گیا

نالۂ میر نہیں رات سے سنتے ہم لوگ
کیا ترے کوچے سے اے شوخ وہ رنجور گیا

خواہ مجھسے لڑ گیا اب خواہ مجھسے مل گیا
کیا کہوں اے ہمنشین میں تجھسے حاصل دل گیا

وے دن گئے کہ آنکھیں دریا سی بہتیان تھین
سوکھا پڑا ہی اب تو مدت سی یہ دو آبا

باہم ہوا کرین ہین دن رات نیچے اوپر
یہ نرم شانے لونڈے ہین مخمل دو خوابا

ان صحبتون مین آخر جانین ہی جاتیان ہین
نے عشق کو ہی صرفہ نے حسن کو محابا

ہرچند نا توان ہین پر آگیا جو جی مین
دینگے ملا زمین سی تیرا فلک قلابا

منہ دہو تو وقت اوسکا اکثر دکھائی دیوے
خورشید لے رہا ہے اک روز آفتابا

اب شہر ہر طرف سی میدان ہو گیا ہی
پہیلا تھا اس طرح کا کاہیکو یان خرابا

دل تفتگی کی اپنی ہجران مین شرح کیا دون
چھاتی تو میر میری جلکر ہوئی ہی تابا

دیکھ اب فراق کا ہمسی سہا نہین جاتا
پھر اس پہ ظلم یہ ہی کچھ کہا نہین جاتا

ہوئی ہی اتنی تری عکس لف کی حیران
کہ موج بحر سی مطلق بہا نہین جاتا

نہین گذرتی گھڑی کوئی مجھ جدا آہ
کہ جس مین غم سی تری جی ڈہا نہین جاتا

ستم کچھ آج گلی مین تری نہین مجپر
کب آکی خون مین یان نہا نہین جاتا

خراب مجھکو کیا اضطراب دل نی میر
کہ ٹک بھی اوس کنی اوس بن رہا نہین جاتا

سمجھے تھے میر ہم کہ یہ ناسور کم ہوا
پھر ان دنون مین دیدۂ خونبار نم ہوا

قطعہ

نمود کر کے وہین بحر غم مین بیٹھ گیا
کھے تو میر بھی اک بلبلا تھا پانی کا

سوا مین سجدے مین پر نقش میرا بار رہا
اوس آستان پہ مری خاک سے غبار رہا

جنون ہمین اکبی مجھی اپنے دل کا غم ہی ہے حیف
خبر لی جب کہ نہ جا مے مین اک تار رہا

بشر ہو وہ پہ کہلا جب سے اوسکا دام زلف
سر رہ اوسکی فرشتے ہی کا شکار رہا

کبھو نہ آنکھو نمین آیا وہ شوخ خواب کے طرح
تمام عمر ہمین اوسکا انتظار رہا

شراب عیش میسر ہوئی جسے یکشب
پھر اوسکو روز قیامت تلک خمار رہا

## قطعہ

بتان کو عشق نے جو اختیار کر ڈالا
وہ دل کہ جسکا خدائی مین اختیار رہا

وہ دل کہ شام و سحر جیسے پکا پھوڑا تھا
وہ دل کہ جس سے ہمیشہ جگر فگار رہا

تمام عمر گئی اوسپہ ہاتھ رکھتے ہمین
وہ دردناک علی الرغم بیقرار رہا

ستم مین غم مین سرانجام اوسکا کیا کہئیے
ہزارون حسرتین تھین تسپہ جیکو بار رہا

بہا تو خون ہوا آنکھونکی راہ سے نکلا
رہا جو سینۂ سوزان مین داغدار رہا

سواے اوسکو بھی فراموش کار ہو گئی
کہ اوس سے قطرۂ خون بھی نہ یادگار رہا

(۱) گلی مین اوسکی گیا سو گیا نہ بولا پھر

اگر دیوانہ تھا گل بھی کسو کا — کہ پیراہن میں سو جا گہہ رفو تھا
کہیں کیا بال تیرے کھل گئے تھے — کہ جھوکا باؤ کا کچھ مشک بو تھا

نہ دیکھا میر آوارہ کو لیکن
غبار اک ناتوان سا کو بکو تھا

راہ دور عشق میں روتا ہے کیا — آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا
قافلے میں صبح کے اک شور ہے — یعنی غافل ہم چلے سوتا ہے کیا
سبز ہوتی ہی نہیں یہ سرزمین — تخم خواہش دل میں تو بوتا ہے کیا
یہ نشان عشق ہیں جاتی نہیں — داغ چھاتی کے عبث دھوتا ہے کیا

غیرت یوسف ہے یہ وقت عزیز
میر اوسکو رائگان کھوتا ہے کیا

رونا تک اک تھا تو غم بیکران سہا — دس دن رہے جہان میں ہم سو رہا دلا
پہلو میں اک گرہ سی تھی خاک ساتھ ہے — شاید کہ مر گئے پہ بھی خاطر میں کچھ رہا
آنکھوں نے راز داری محبت کی خوب کی — آنسو جو آتے آتے رہے تو لہو بہا
آئی تھی ایک امید بہ تیری گلی میں ہم — سو آہ اسطرح سے چلے لوہو میں نہا

کس کس طرح سے میر نے کاٹا ہے عمر کو

دکانین حسن کی آگی تیری تختہ ہوئی ہونگی — جو تو بازار مین ہوگا تو یوسف کب بکا ہوگا

معیشت ہم فقیرون کی سی اخوان زمان سی کر — کوئی گالی بھی دی تو کہہ بھلا بھائی بھلا ہوگا

خیال اس بیوفا کا ہمنشین اتنا نہین اچھا — گمان کہتی ہی ہم بھی یہہ کہ ہم سی آشنا ہوگا

قیامت کر کر اب تعبیر جسکو کرتی ہی خلقت — وہ اوس کوچی مین ایک آشوب سا شاید ہوا ہوگا

عجب کیا ہی ہلاک عشق مین فرہاد و مجنون کی — محبت روگ ہی کوئی کہ کم اس سی جیا ہوگا

منہ کیون غیرت گلزار وہ کوچہ خدا جانی — لہو اوس خاک پر کن کن عزیزون کا گرا ہوگا

بہت ہمسایہ اس گلشن کی زنجیری رہا ہون مین — کبھو تمنی بھی میرا شور نالون کا سنا ہوگا

نہین جز عرش جاگہہ راہ مین لینی کو دم اسکی — قفس سی تن کی مرغ روح میرا جب رہا ہوگا

کہین ہین میر کو مارا گیا شب اوسکی کوچی مین
کہین وحشت مین شاید بیٹھی بیٹھی اٹھ گیا ہوگا

بیان نام یار کس کا ورد زبان نپایا — پر مطلقا کہین ہم اوسکا نشان نپایا

وضع کشیدہ اوسکی رکہتی ہی داغ سبکی — نیوتا کسیو سی ہم وہ ابرو کمان نپایا

پایا نہ یون کہ کریی اوسکی طرف اشارہ — یون تو جہان مین ہمنی اسکو کہان نپایا

یہہ دل کہ خون ہوئی پر جاتا تہا وگرنہ — وہ کونسی جگہہ تہی اوسکو جہان نپایا

فتنی کی گرچہ باعث آفاق مین ہوئی تھی — لیکن کمر کو اسکی ہم درمیان نپایا

بندگو ہون فی بت صنمی کی بدبرین لیکن
آہ تا بت بھی نہ نکلا یہ کہ یہان یکجا

تیرا کوچہ ہے ستمگار وہ کافر جا لگے
کہ جہان جا کے ہوئے کتنے مسلمان یکجا

سر سے باندہا ہی کفن عشق مین تیرے لیٹے
تیغ پہنچے ہی کیا ہے سر و سامان یکجا

کیونکہ پڑتی ہے ترے پاؤن نسیم سحری
اوسکے کوچے مین ہے صد گنج شہیدان یکجا

تو بھی رونے کو بلا دل ہی ہمارا بھی بھرا
ہو چکے اے ابر بیابان مین گریبان یکجا

بیٹھ کر میر جہان خوب نہ رویا ہوئے
ایسا کوچہ نہین ہے تیرا ہی جانان یکجا

فلک کا منہ نہین اس فتنے کے اوٹھانے کا
ستم شریک ترا تا زنہ ہے زمانے کا

ہمارے ضعف کی حالت ہوئی تو کہیو
کہین خیال نہین یہان بحال آنے کا

تری ہے راہ مین جا سو گئے ہیں ہی آخر
سفر تو ہمکو ہے درپیش ہی جانے کا

لبان شمع جو مجلس سے ہم گئے تو گئے
سراغ کچھ نہ پہر تو نشان پانی کا

چمن مین دیکھ نہین سکتی تک کہ چہپ جائے
جگر مین برق کا کانٹا مجھ آشیانے کا

تک آ تو تا سر بالین نہ کر تغافل کیا
تجھے بھی شوق ہی وقت ہو بیانی کا

## قطعہ

سر اہا اون نے ترا ہاتھ جن نے دیکھا زخم — شہید ہون مین تری تیغ کے لگانے کا

لبریز شکوہ ہے ہم لیکن حضور تیرے — کار شکایت اپنا گفتا تک نہ پہنچا

سب دہ چشم نم رسیدہ پانی چوانی کو بھی — وقت اخیر اوسکی لبا تک نہ پہنچا

یہ بخت سبز دیکھو باغ زمانہ مین سے — پژمردہ گل بھی اپنی دستار تک نہ پہنچا

قطعہ

مستور ہی خوبروئی دنون جمع ہو دین — خوبی کا کام کسکی اظہار تک نہ پہنچا

یوسف سی لیکے تا گل پھر گل سی لیکے تا شمع — یہ حسن کسکو لیکر بازار تک نہ پہنچا

افسوس میر سے جو ہوئی شہید آخر
پھر کام ان کا اوسکی تلوار تک نہ پہنچا

اسکا خیال چشم سے شب خواب لے گیا — قسمے کہ عشق جی سے مری تاب لے گیا

کن نیندوں اب تو سوتی ہے اے چشم گریہ ناک — مژگان تو کھول شہر کو سیلاب لے گیا

آوے جو مصطبع مین تو سن لو کہ راہ سے — واعظ کو ایک جام مئے ناب لے گیا

نے دل رہا بجا ہے نہ صبر و حواس و ہوش — آیا جو سیل عشق سب اسباب لے گیا

میرے حضور شمع نے گریہ جو سر کیا — رویا مین اسقدر کہ مجھے آب لے گیا

احوال اس شکار زبون کا ہے جای رحم — جس ناتوان کو مفت نہ قصاب لے گیا

منہ کی جھلک سے یار کے بیہوش ہو گئی

ایسی بہت ہی مہر سے ملتا ہی کوئی بھی
دل ضمیر کو بھاری تھا جو تجھ سے لگایا

دل جو زیرِ غبار اکثر تھا — کچھہ مزاج اندنون مکدر تھا
اوسپہ تکیہ کیا تو تھا لیکن — رات دن ہم تھی اور بستر تھا
سرسری تم جہان سی گذری — ورنہ ہر جا جہانِ دیگر تھا
دلکی کچھہ قدر کرتے رہیو تم — یہہ ہمارا بھی نازپرور تھا
بعد ایک عمر جو ہوا معلوم — دل اوس آئینہ رو کا پتھر تھا
بار سجدہ ادا کیا تہِ تیغ — کب سے یہ بوجھہ میری سر پر تھا
کیون نہ ابرِ سیہ سفید ہوا — جب تلک عہد دیدۂ تر تھا
اب خرابا ہوا جہان آباد — ورنہ ہر یک قدم پہ یان گھر تھا

## قطعہ

بے زری کا نکر گلہ غافل — رہ تسلی کہ یون مقدر تھا
اتنے منعم جہان مین گذرے — وقتِ رحلت کے کس کنے زر تھا
صاحبِ جاہ و شوکت و اقبال — اک ازان جملہ اب سکندر تھا
تھی یہہ سب کائنات زیرنگین — ساتھہ مور و ملخ سا لشکر تھا

کہلا نشی مین جو بگڑی کا پیچ اوسکی میر
سمند ناز پہ ایک اور تازیانہ ہوا

| | |
|---|---|
| کیا دن تھی وی کہ یان بھی دل آرمیدہ تھا | رو آشیان طائر رنگ پریدہ تھا |
| قاصد جو وان سی آیا تو شرمندہ مین ہوا | بیچارہ گریہ ناک گریبان دریدہ تھا |
| اک وقت ہمکو تھا سر گریہ کہ دشت مین | جو خار خشک تھا سو وہ طوفان رسیدہ تھا |
| جس صید گاہ عشق مین یاروں کا جی گیا | مرگ اوس شکار گہ کا شکار رمیدہ تھا |
| مت پوچھہ کسطرح سی کٹی رات ہجر کی | ہر نالہ میری جان کو تیغ کشیدہ تھا |
| حاصل نپوچھہ گلشن مشہد کا بو الہوس | یہان پھل ہر اک درخت کا حلق بریدہ تھا |

دل بیقرار گریۂ خونین تہا رات میر
آیا نظر تو بسمل در خون طپیدہ تھا

| | |
|---|---|
| کثرت داغ سی دل شک گلستان نہوا | میر الخواہ جو کچہہ تھا وہ کبھو یان نہوا |
| جی تو ایسی کئی صدقے کیے تجہہ پر لیکن | حیف یہ ہی کہ تنک تو بھی پشیمان نہوا |
| آہ میں کب کی کہ سرمایۂ دوزخ نہوی | کون سا اشک مرا منبع طوفان نہوا |

قطعہ

| | |
|---|---|
| گو تو ہیہ سے زمانی کی جہان مین مجھکو | جاہ و ثروت کا میسر سر و سامان نہوا |

شعر ملک ہند مین ایسا ہوا کہ میر
یہہ ریختہ لکھا ہوا تیرا دکھن گیا

لخت جگر تو اپنی یک لخت رو چکا تھا ۔ اشک فقط کا جھمکا آنکھوں سے لگ رہا تھا
دامن مین آج دیکھا پھر لخت مین لے آیا ۔ ٹکڑا کوئی جگر کا پلکوں مین رہ گیا تھا
اس قید جیب سے مین چھوٹا جنوں کی دولت ۔ ورنہ گلا یہ میرا جون طوق مین پھنسا تھا
مشت نمک کی خاطر اسواسطے ہون حیران ۔ گل زخم دل نہایت دل کو مرے لگا تھا
ای گرد باد مت دی ہر آن عرض وحشت ۔ مین بھی کسو زمانی اس کام مین بلا تھا
بن کچہ کہی سنا ہے عالم سے مین نے کیا کیا ۔ پر تو نے یہ نجانا لے بیوفا کہ کیا تھا
روتی ہے شمع اتنا ہر شب کہ کچہ نپوچھو ۔ مین سوز دل کو اپنی مجلس مین کہون کہا تھا

قطعہ

سر مار کر ہوا تھا مین خاک اس گلی مین ۔ سینے پہ مجھکو اوسکا مذکور نقش پا تھا
سو بخت تیرہ سے ہون پامالی صبا بھی ۔ اس مرن کے واسطی مین کیا خاک مین ملا تھا

قطعہ

یہہ سرگذشت میری افسانہ جو ہوئی ہے ۔ مذکور اسکا اوسکی کوچے مین جابجا تھا
سنکر کسی نے وہ بھی کہنے لگا تھا کچہ کچہ ۔ بیدرد کتنی بولی ہان اوسکو کیا ہوا تھا

خطا ہے عشق میں ہووے اگر اندیشہ راحت کا — ہوا اس ملک میں ہجر و دماغ و رنج و کلفت کا

زمین یک صفحۂ تصویر بیہوشان سے مانا ہے — یہ مجلس جب سے ہے اچھا نہیں کچھ رنگ صحبت کا

جہان جلوے سے اوس محبوب کے یکسر لبالب ہے — نظر پیدا کر اول پھر تماشا دیکھ قدرت کا

ہنوز آوارۂ لیلی ہے جان رفتہ مجنون کی — موے پر بھی رہا ہوتا نہیں وابستہ الفت کا

حریف بی جگر ہے صبر ورنہ کل کی صحبت میں — نیاز و ناز کا جھگڑا گئے تھا ایک جرأت کا

نگاہ یاس بھی اوس صید افگن پر غنیمت ہے — نہایت تنگ ہے اے صید بسمل وقت فرصت کا

خرابی دل کی اوس حد ہے کہ یہ سمجھا نہیں جاتا — کہ آبادی بھی یان تھی یا کہ ویرانہ تھا مدت کا

نگاہ مست نے اوسکی لٹا دی خانقہ ساری — پڑا ہے برہم اب تک کارخانہ زہد و طاعت کا

قدم ٹک دیکھ کر رکھ میر سر دنیٔ نکالیگا
پلک سے شوخ تر کانٹا ہے صحرای محبت کا

جو اس شور سے میر روتا رہیگا — تو ہمسایہ کاہے کو سوتا رہیگا

میں وہ رونے والا جہاں سے چلا ہوں — جسے ابر ہر سال روتا رہے گا

مجھے کام رونے سے اکثر ہے ناصح — تو کب تک مرے منہ کو دھوتا رہیگا

بس اے گریہ آنکھیں تری کیا نہیں ہیں — کہاں تک جہاں کو ڈبوتا رہے گا

مرے دل نے وہ نالہ پیدا کیا ہے — جرس کی بھی جو ہوش کھوتا رہیگا

ہرا رنگ اوڑ گیا جسوقت سنگ محتسب لگے
مرا وعدہ ہی پہونچا تیری آنیکے وعدی تک

بغل سے گر پڑا مینا و ساغر چور ہو پھوٹا
ہوا مین موت سی سچا رہا ای شیخ توبہ کا

کف جانان سی کیا امکان ہاتھ میر کوئی ہو
اچنبا ہے جو اوسکی ہاتھ سی رنگ حنا چھوٹا

ہر صبح اوٹھا تھا رخ سی مرے بدگمان کا
دیکھا تو اور رنگ ہے سارے جہان کا

مت مانیو کہ ہوگا یہ بیدرد اہل دین
گر آوے شیخ پہن کے جامہ قرآن کا

خوبی کو اوسکے چہرے کی کیا پہونچے آفتاب
ہے اسمین اوسمین فرق زمین آسمان کا

آبلہ ہے وہ جو ہووے خریدار گلرخان
اس سودے مین صریح ہے نقصان جان کا

کچھ اور لگاتی ہین جو رقیب اوسکی روبرو
دشمن ہین میری جان کے یہ جی ہے تان کا

تسکین اوسکی تب ہوی جب چپ مجھے لگی
مت پوچھ کچھ سلوک مری بدزبان کا

قطعہ

یان بلبل اور گل پہ تو عبرت سی آنکھ کھول
گلگشت سرسری نہین اس گلستان کا

گل یادگار چہرۂ خوبان ہے بیخبر
مرغ چمن نشان ہے کسو خوش زبان کا

تو برسون مین کبھی ہے ملونگا مین میر سے
یان کچھ کا کچھ ہے حال ابھی اوس جوان کا

## قطعہ

ہو گیا دل مرا تڑپ جب ورد نے قطعۂ پیام کیا

ٹوپی کی کج کلاہ لڑکوں نے کام عشاق کا تمام کیا

کوئی عاشق نظر نہیں آتا ٹوپی والوں نے قتل عام کیا

عشق خوبان کو میر میں اپنا

قبلہ و کعبہ و امام کیا

رات پیاسا تھا میرے لوہو کا ہوں دوانہ تری سک کو کا

شعلۂ آہ جوں تون اب مجھکو فکر ہے اپنی ہر بن مو کا

ہے مرے یار کی مسوں کا شک کشتہ ہوں سبزۂ لب جو کا

بوسہ دینا مجھے نکر موقوف ہے وظیفہ یہی دعاگو کا

شور قلقل کی ہوتی تھی مانع ریش قاضی پہ رات میں تھوکا

عطر آگیں ہے باد صبح مگر کھل گیا پیچ زلف خوشبو کا

اک دو ہوں تو سحر چشم کہوں کارخانہ ہے واں تو جادو کا

## قطعہ

میر ہر چند میں نے چاہا لیک نہ چھپا عشق طفل بدخو کا

کہان تھا تو اس طور آفریں سے میرے | نکلی مین تری کل تماشا ہوا تھا
گریبان سے تب ہاتھہ اوٹھایا تہا مین نے | مرے اور داماں صحرا ہوا تھا

زہی طالع اے میر اوننے یہہ پوچھا
کہان تہا تو ابتک تجھی کیا ہوا تھا

آہ کی تئین دل حیران وجفا کو سونپا | مین نے یہ غنچہ تصویر صبا کو سونپا
تیری کوچے مین مری خاک نے پامال ہو کی | تہا وہ بیدرد مجھی جسنے وفا کو سونپا

اب تو جاتا ہی ہی کعبی کو تو بتخانی سے
جلد پھر پہونچیو ای میر خدا کو سونپا

گلہ نہین ہے ہمین اپنی جان گدازی کا | جگر پہ زخم ہے اوسکی زبان درازی کا
سمند ناز نے اوسکی جہان کیا پامال | وہی ہی اب بھی اوسے شوق ترک تازی کا
ستم ہین تھر ہین لوٹی شراب خانی کی | اوتار لیتے ہین عمامہ ہم نمازی کا
الٹ پلٹ مری آہ سحر کی کیا ہی کم | اگر خیال تمہین ہووے نیزہ بازی کا
بتاؤ ہمسے کوئی آن تم سے کیا بگڑی | نہین ہے تمکو سلیقہ زمانہ سازی کا
خدا کو کام تو سونپی ہین مینی سب لیکن | رہی ہی خوف مجھے وان کی بی نیازی کا
چلو ہو راہ موافق کہے مخالف کی | طریق چھوڑ دیا ہمنے دل نوازی کا

| | |
|---|---|
| اب وہ نہیں کہ آنکھیں تھیں پرآب روز و شب | ٹپکا کرے ہے آنکھوں سے خون ناب روز و شب |
| اک وقت رونے کا تھا ہمیں بھی خیال سا | آتی تھی آنکھوں سے چلا سیلاب روز و شب |
| اوسکے لئے نہ پھرتے تھے ہم خاک چھانتے | رہتا تھا پاس وہ دُر نایاب روز و شب |
| قدرت تو دیکھ عشق کی مجھ سے ضعیف کو | رکھتا ہے شاد بے خور و بے خواب روز و شب |
| سجدہ اوس آستان کا نہیں ہے مجھے نصیب | رگڑا ہے سر میانۂ محراب روز و شب |
| اب رسم ربط اوٹھ ہی گئی ورنہ پیش ازین | بیٹھے ہی رہتے تھے بہم احباب روز و شب |

دل کسکو رو دو موسی لگایا ہے میر نے
باقی ہیں اوس جوان کو بیتاب روز و شب

| | |
|---|---|
| رویا کبھو ہیں غم سے تری ہم تمام شب | پڑتی رہی ہے زور سے شبنم تمام شب |
| رکھنے سے دل کی آج بچا ہوں تو اب جلا | چھاتی ہی میں رہا ہے مرا دم تمام شب |
| ہے اتصال اشک جگر سوز کا کوا | روتی ہے پڑی تو شمع بھی کم کم تمام شب |

قطعہ

گذرا کسے جہان میں خوشی سے تمام روز
کسکی گئی زبانی میں بالغم تمام شب
شکوہ عبث ہے میر کہ کٹتے ہیں سارے دن
یاد دل کا حال رہتا ہے درہم تمام شب

تجھے میں سلیقہ تماشے کا کیا مہیا ہون | خدا کی دین ہین مجھے آنکھین گیا مین اندھا ہون
نصیب لطف سے باقر کا جو چھوٹا ہون | دو چار حشر مین آفت سے ہون جو ایسا ہون

امام پنجمین اس اپنے پیشوا کے قسم

جو رہ رو ہو نظر مین تو صبح و شام کی سون | پڑا ہو پانو کہین تو تری خرام کے سون
کلام ہو کسی سے تو مجھے کلام کی سون | جو سات پانچ ہو مجھ مین چھٹے امام کی سون

غبار رہ ہون ترا اوسکے خاک پا کی قسم

کرے ہے لطف جو جھک تو بحال آتا ہون | وگرنہ آپ سے مین لمحہ لمحہ جاتا ہون
ترے ہی واسطے یہ غم یہ غصہ کھاتا ہون | گواہ دعوے کا کاظم کو اپنے لاتا ہون

سیج اوسکو مان تجھے اوسکی ہی ولا کے قسم

جو تجھکو خوش نہین پاتی تو جان کھوتی ہین | ہلاک ہوتی یہ تجھ سے ہی راضی ہوتے ہین
کبھو ہے آٹھ پہر مین نگہ ایک سوتی ہین | ہمیشہ راتون کو آٹھ آٹھ آنسو روتی ہین

امام ضامن ثامن علی رضا کی قسم

گدا تقی سے ہون نقی کا ہون مملوک | رکھون ہون عسکری کی لطف سے امید سلوک
طریق مہدی ہادی کا رکھتا ہون مسلوک | جہان کے لوگ ہین مغلوک سارے ہین ملوک

قسم جو کھائے ان چار بادشا کی قسم

| | |
|---|---|
| کے جو کچھ اوس سے ایسا ویسا ہو | ورنہ کیا دخل کوئی کیسا ہو |
| کہتا ہے وہ جو پاس بیسا ہو | سو تو جو وہ نہ ایسا بیتا ہو |

خلق ناحق ہے میرے جی کا وبال

| | |
|---|---|
| ایک عمدہ کی یاں ہے اہل کار | فوج کے لوگوں کا سب اسپہ دار |
| سو یہ بیر چو ایسا خوش اقرار | کہے ہر اک کو دینے سو سو بار |

پھر نہ دے جز فریب تا دہ سال

| | |
|---|---|
| یا مہینوں تلک رہے روپوش | یا ملے ہے تو بیحواس و مدہوش |
| لوگوں کہتے پھرو نہ جوش و خروش | یہ کچہری میں بیٹھا ہے خاموش |

زرد رو بیٹھا ہے گویا لال

| | |
|---|---|
| جیسے یہ ہے محرر دفتر | تب سے ہنگامہ ہے رہا اکثر |
| ہووے پرچا جو وے کسو کو زر | سو یہ پچا پڑا نہیں ہے کھر |

سب ہے اوسکو ہے ایک جنگ و جدال

| | |
|---|---|
| لات کی بحث ہے رہیلوں سے | دھول جھکڑ ہے گاہ چیلوں سے |
| کم نہیں ہے کچہری میلوں سے | آتے جاتے ہیں لوگ ریلوں سے |

نکلے ہے تیغ گھر کے ہے واں جو بال

۴۸۸

با ترا تا نہیں ہے نفس شوم — ورنہ گستے اٹھے ہے ایسے وہوم
ہر سحر روز وا لو نکالے ہے ہجوم — ہے تمہیں حال یہان کا کیا معلوم
تم تو سونٹا لیے کرو ہو سوال

ایک دن جا کیا نفر نے شور — اُن نے دیکھا نہ مطلق اسکے اور
ہے غرض صحبت اپنی اسکے زور — وہ تو بیچہر کی جہول کا ہے چور
مین بے کہنیچو لگا خوب اسکی کہال

اسپ تنخواہ جو کہ کہر لا وے — سو وہ اپنا کیا ہے بہر پاوے
پا شکستوں کو ہر سون جوڑا وے — ایسے سے ہاتہ خاک کیا آوے
جسکے دل ہون تہ غبار ملال +

ہرزہ بافی نہیں ہے اتنی خوب — بات اچہی نہیں ہے بے اسلوب
گفتگو اسطرح کی ہے معیوب — مل رہے گا جو کچہہ کہ ہے مطلوب
بس قلم اب زبان اپنی سنبہال

نیچو دانہ ہین گئے حرف زبان ہر گہر گوش — آج کہتا ہون کہ ہیچ خمکدہ دلمین جوش
پا سی غتن تو نتہے لیک مجہے تہا کچہہ ہوش — سر خوش از کوئی خرابات گذر کردم دوش
نہ طلبگار ئے ترسا بچہ بادہ فروش

وان ان نے دل کیا ہے مانند سنگ خارا
یان تن ہوا ہے پانی ہو کر گداز سارا
کیا پوچھتا ہے ہمدم احوال تو ہمارا
نے رمز نے کنایہ ایما ہی نے اشارا
اسکے تغافلوں نے ان سوز دون ہمکو مارا

ہو شہر یا کہ صحرا بارے مکان تو ہو
غم مین ہووے کچھ تو اک تئین جان تو ہو
حالت تغیر ہو کر منہ مین زبان تو ہو
سو بار دیکھ صورت ہو مہربان تو ہو
اُنے تئین نہین ہے پر اب گفتگو کا یارا

یہ چشم تھی کہ تر کان اکثر سوار ہو نکلے
ہم لوگ انکے رہ کی گرد و غبار ہو نکلے
یہ جانتے نہ تھے ہم اس طور خوار ہو نکلے
اب کہتے ہین کہ یا رب کیونکر دوچار ہو نکلے
اس بے طرف کو ہوگا انکا کبھو گذارا

پھر انمین گشت پر جب چکہو زاغ مین ہم
ہو نے وفا نہ پائی وہ بلبل باغ مین ہم
مدت سے ہیں اگرچہ گلگشت باغ مین ہم
پر لطف کچھ جو دیکھا سینے کے داغ مین ہم
اوس بن جو گل جنے تھے انکا کیا نظارا

تشنے ہین اپنے خون کا ہے ہمدم مونہ آؤ
ہو وے کہ طبیب گر خضر اسکو بھی یان لاؤ
اٹھاؤ ہم سے تم گاہے اسمین جان بجاؤ
آب خبر بندہ اوسکے شمشیر کا پلاؤ
آب حیات اپنے جی کو نہین گوارا

مخمس در اشعار کاما کفت شدہ

قابل ہے میرے سیر کے اطوار روزگار

چالین عجیب طرح کی چلتی ہین عجب شعار

| | |
|---|---|
| لا شکل اسکے ولیمین ہی مصطفیٰ کو دیکھیہ | اس رخ کا ہی تصور ہی نور خدا کو دیکھیہ |
| رنگینی عدالت شاہ ولا کو دیکھیہ | نرگس نے غش کیا تھا کہین ادا کو دیکھیہ |

گلشن مین مثل سرو نے نہ پہر اٹکہیان چلین

| | |
|---|---|
| عاجز نوازی تیری سے ہو مشت خاک زر | برسے گدا پہ ابر کرم سے تری گہر |
| جور فلک نے کیا جی سے رحم کر | مہمان تری سماط پہ ہے خلق سحر |

حاتم یک شمال ہے یان فعل سیر چین

| | |
|---|---|
| جس دلکو ہو نہ شوق ترا سو جیو گداز | جس چشم کو نہ میل ہو تیرا نہ ہو جیو باز |
| جو سر ترا خیال رکھے ہو سو بے نیاز | سجدی سے تیرے در کی پہچپے ہو سرفراز |

مسجود ہو جو صبح سعادت کی وہ جبین

| | |
|---|---|
| اہل نظر ہے دیکھنا اور سر کا ہو عجب | آنکھوں نے تیرے روضہ چلہ پڑا [illegible] |
| کسکو تہی یہ بزرگی کو سکا تہا یہ حسب | یہہ قدر تہی تری مری معلی ہوا تو جب |

رونق فزای کعبہ محمد کا جانشین

| | |
|---|---|
| کیا کیسے تیرے قرب سے اے سایۂ اللہ | بید اشتے سے کچھ کہے کوئی مرد بینا |
| اپنی تو تجبہ پڑی ہی جا کر وہین نگاہ | فہم وگمان و وہم کو سمجھا نہیں ہے راہ |

ہے چشم شوق عینک شفاف دوربین

جاناجہان تہا مجہے سو بار وان گیا
محتاج ہو کے نان کا طلبگار وان گیا
ضعف قوی سے دست بدیوار وانگیا
چارہ نہ کیا مضطر و ناچار وانگیا
اس جان ناتوان پہ کیا صبر اختیار

ورسہپہر یک و فی کی سماجت مری گئے
کیا مفت ہے شان شرافت مری گئے
نالایقون سے ملتے لیاقت مری گئی
ایسا پہرایا آن نے کہ طاقت مری گئے
مشہور شہر اب ہون سبکسار و بیوقار

عرصہ تہا جہ پہ تنگ اٹہا ہو کے نیم جان
کم پائی پہر بہی سیر کیا مین نے سب جہان
پوچہا نہ مجہکو یک لب نان سے کنہون نے ہان
آشفتہ خاطری نے پہرایا کہان کہان
ہر سو لکار از مجہسے ہوا آخر آشکار

پرواخت میری ہو سکی ایک امیر سے
رنجنی ہمیشہ آتی رہی سر پہ تیر سے
عقدہ کہلا نہ دل کا دعا ئی فقیر سے
ہر چند التجا کی صغیر و کبیر سے
لیکن ہوا نہ رفع مرے دل کا اضطرار

لکہی کی اپنے حال تپ شفقت سے یک نگاہ
بولا نہ کوئی مجہسے کہ تم کیون ہوئے تباہ
نکلے ہے کسطرح سے پہر اپنے سخن کی راہ
اسلوب اپنے جینے کا ہو کسطرح سے آہ
ہم ایک ناتوان ضعیف اور غم ہزار

| | |
|---|---|
| بخشش دون جامہ تک جو ہو قدرت | آشنوؤں کی ہین خرچ یکساعت |
| درس روپے دون گدا کو بی مہلت | مقتضی ہووے کب مری ہمت |

صاحبان کرم کی تئین شاباش

| | |
|---|---|
| ہو جوان لوگوں مین گدا کا گذر | سہم رہ جائین سب ندیکھین اودہر |
| دیر کے بعد یہ کہین ہل کر | شاہ جی لے خدا سبھوں کی خبر |

سو بھی یہ بات ہے پس از تلاش

| | |
|---|---|
| یار ونکے ہور کا بیان کیا ہے | وہم مین انکے بھی جہان کیا ہے |
| آشکارا ہے سب نہان کیا ہے | دیکھتے ہین کہین کہ یان کیا ہے |

ایسے صحبت مین ہم نہوتی کاش

| | |
|---|---|
| لب ہے قلم اب بانکو اپنے سنبھال | خوشنما کب ہے ایسے قال و مقال |
| ہے کدہب چنچ روسیہ کی چال | مصلحت ہے کہ رہیے ہو کر لال |

فائدہ کیا جو راز کیجیے فاش

| | |
|---|---|
| دستخطی فرد کا سنو احوال | بیدماغی سی مین تو دیتی تہی ٹال |
| ایک شفقت کو تہا ادہر کا خیال | مہربانی سے آکے کہوج لکال |

شیخ جی کا گاڑہے سو عجائب مال

لیکے میری تسلے فرمائے — پھر تقرپاس اپنے رکھوائی
اورسے لگے لینے رکیے استقلال

فخروِ نواب کو دکھاؤن گا — حال صاحب کا سب جتاؤن گا
ہے مقدر تو کبھی لاؤن گا — لیکے دفتر مین آپ جاؤن گا
آگے میرے کسے سخن کا مجال

قدر والا ہمارے ہے معلوم — خلق خادم ہے اور تو مخدوم
اس سعادت سے جو رہے محروم — ہے یقینے کہ وہ الاغ ہے شوم
حشر کو ہو گا مرکب دجال

تم نبی فاطمہ ہو ہم ہین غلام — ہے غلامی تمہاری اپنا کام
تمکو مسجود جانتے ہین انام — تم سبھونکے ہو پیشوا و امام
تمسے سبکو نجات کا ہے سوال

بارے رخصت کیا بصد اعزاز — اور کہا تم ہو خلق مین ممتاز
ہے تمنا کہ تمسے ہون دمساز — دل ہمارا ہو کاش محو نیاز
کرین تم پہ نثار جان و مال

شیخ ذکر سلوک حد سے زیاد — اقتیدا زدوہ سے کیا آزاد

عالم خاکی مین تہا مصلحتاً جلوہ نما
عرش اعظم سے بہی تہے ورنہ پرے تیری جا

یا علی ہم تجہے کہتے ہین بجا کہتے ہین

اے ترا مرتبہ بالاتر فہم و ادراک
ایک تہے کی تہین پہنچے ترے جلوے سے خاک
ہین تیری شوق مین سرگشتہ شب و روز فلاک
پہر کہان عالم خاک اور کہان عالم پاک

یا علی جو تجہے کہتے ہین بجا کہتے ہین

اپنے اسرار کا تو آپ ہی بہید جانا ہے
ورنہ کس نے تجہے جون چاہیے پہچانا ہے
ایک فرقہ نے تجہے روح قدس مانا ہے
ایک نے ذات مقدس تجہی کو جانا ہے

یا علی جو تجہے کہتے ہین بجا کہتے ہین

شان و شوکت تری کیا کر سکے عاجز تقریر
یعنی مداح ترا کیونکہ ہو الکن ہے میر
زیب دیتی ہے تجہے کو شہ کل امیر
تین تقریر کی تیئن بخشش دے تاج و سریر

یا علی جو تجہے کہتے ہین بجا کہتے ہین

اے مربع نشین علی العرش استوا
ورنہ عزیز ماسوائے خدا خویش مصطفے
تو تہا کہ تو نے دوش نبی پر قدم رکہا
بت توڑ توڑ شرک کی صورت دی مٹا

لا یا نہ زور عرصے مین یکتائے خدا

کہتے ہین تجہے چشم کرم صاحب نظر
افضل ہوئی سبب سے ترے خلقت بشر

تھا کہ واں نالہ و فریاد کیا کرتے ہم
اک طرف بیٹھ تجھے یاد کیا کرتے ہم

کب تلک ہاتھ سے خوباں کے جفا کاریں دیں
ہم کو کب تئیں یہ داد وفاداری دیں
اس وفادار کو بدلے میں یہ خواری دیں
عشق میں ہم جو کچھ ہو تو گنہگاری دیں
قصد فریاد ہے گر یار تلک انصاف کریں
پھر وہی گوشہ کدورت سے ہمیں صاف کریں

ست برس خاک پہ عشاق کو ہم کیا کم تھے
موج سیلاب پہ آنسو کے گئے عالم تھے
حرف در پردہ یہ ہے پہ ہی عاری یہ ہم تھے
یعنی اک راہ کسی عہد میں ہم بھی ہم تھے
عزم کر دینگا آبادی سے گزرتے تھے
بیٹھ کر دشت میں طوفان ہی کرتے تھے

کون تنہایاں کہ مجھے دیکھ ندامت کھی
میر صد سال خدا تجھکو سلامت رکھے
یا مری سر پہ نصیحت سے قیامت کھی
تو سنو ہو نہ مجھے کر کے ملامت رکھی
ورنہ اب تک تو مری خاک بھی ہو جاتی ہوا
لیگئی ہوتی تبرک کی طرح باد صبا

مسدس

طور پر اپنے ترے پاس ہم آجاتے تھے
حسب خواہش تجھے ہر شام و سحر پاتے تھے

جی نہ نکلا اگر اسمین تو کڑھا کرے گا
مرثیہ اپنا کہیں بیٹھے کہا کرے گا

## مسدس

عباسی ہر شب بری گشتی دکھ سے پہتا ہون خراب
دل تڑپتا ہے جدا جی کو جدا ہے اضطراب
کبتلک اس خاکدان میں چون بگولا پیچ و تاب
ہر گہڑی تازہ تعب ہر دم نیا ہے اک عذاب
یا علیؑ یا ایلیا یا بوالحسن یا بوتراب
حل مشکل سرور دین شافع یوم الحساب

اب گرا جاتا ہون چشم خلق سے ٹک سنبھال
مرحمت کر کر مست کر رنج سے مجھکو نکال
دیکھ ستا اس سے زیادہ خوار زار و خستہ حال
کبتلک محزون رہون میں تا کجا کہینچون ملال
یا علیؑ یا ایلیا یا بوالحسن یا بوتراب
حل مشکل سرور دین شافع یوم الحساب

کیا لکھے اعجاز تیرے خامۂ جادو شعار
وقت جب ہوتا ہے تنگ دست قدرت پروردگار
تو وہی ہے ایک لیکن نام تیرے ہین ہزار
نام لیکر تیرے کہتا ہے ہر اک یون پکار
یا علیؑ یا ایلیا یا بوالحسن یا بوتراب
حل مشکل سرور دین شافع یوم الحساب

ہر کسے چیزی بیادت در گلستان محو گشتہ

آئی تھی ملاقات کی راہ اسکی وہ سونا — تا چشم کنم باز شب وصل سحر بود

عمر گذران بر سر انصاف نیامد

جان سی آئی کھجانا ہے مجھکو مجھسے سخن — بیگی بگو بغریبان شہر سیری کن

ببین کہ نقش بلا با چہ باطل افتادہ است

اگرچہ اب دم آخر ہے لیکن ای غم خوار — بجز بریدہ ام آئینہ پیش من مگذار

جدا ز یار بجز دور و بر و شدن ستم است

سبھی جو کوئی یہاں سو نہیں کہ ہو دہ گا — نیک و بد عالم ہمہ عشقا صفتا شند

یعنی خبر از ہر کہ گرفتم خبری بود

**تمام شد مثلث ہمہ**



بار تیری ہر گراں ہی اور مین ہون ناتوان
بو نسیم فیض تیری اس چمن مین ہی کہان

## بند سوم

ای شہ خوبی نسب والا حسب عالی تبار | جملہ تن عزت سراپا وقر و یکسر اعتبار
اللہ اللہ بازو قدر و قدرت حیدری | زیبنی کی جا ہی حشمت سیر قابل اقتدار
قدس کی باشندگان کا ناز تیری ذات کو | نوع انسان کا تمامی تیری اوپر افتخار
قلعہ خیبر کہ اوکھڑ کھینچا خورشید کا | ہین فسانی زور کی تیری جہا مین یادگار
جبکہ کی گردن کشونکی سر جہان بیٹھی کہا | لا فتی الا علی لا سیف الا ذو الفقار
تو کہو جہاڑو ہی میدان کین کی تیری تیغ | جیسے نکلی خس و خاشاک کی گرد و غبار
تو نی چہیڑا ہی اگر مرکب کو اپنی کہیکی ہان | تو ہوا ہی اوس روش وس باد پیما کا گذار
جون کوئی بجلی چمک جاتی ہی گاہی پیش چشم | پہر کہلی آنکہیں کی رہ جاتی ہین حیران کار
گوشۂ محراب مین راتونکی تہین رونی کا کام | روز میدان سایۂ شمشیر مین ہنستا شعار
کیا چہپی ہی کچہہ یہ شخصیت چہپین ظاہر کرون | ہین تری اوصاف سی ہین قریہ و شہر و دیار
ہی گہر بخشی سی تیری ابر نیسان یکطرف | ہی کف ہمت کی آگی تیری دریا یک کنار
مہربان ہو یکنظر اس چشم نم کی اور دیکہہ | دیکہہ مت میری طرف اپنی کرم کی اور دیکہہ

فلک شکوہ ستارہ حشم خدیو جہان — تری جلال کو کن لفظون مین کرون تعبیر

نہ ہو یہ حشمت و جاہ و جلال قدرت تو — کہ تیری حکم کی آگی ہی سہل امر خطیر

تری محرر دفتر کا ہی سدا محتاج — حبا نہین شہرہ عطارد جو ہی فلک کا دبیر

نہ ہی علو مراتب کہ در پہ باز شہاے — ہزار بار اگرچہ ماری چرخ اسیر

شریک مشورہ کارخانہ عالم — کیا ہی تجکو قضا و قدر مین تری مشیر

روان ہو صبح کا گر مرکب ظفر پیکر — تو تا بشام کرے روم و شام تک تسخیر

کف سخا کی تری ریزش کرم کو حضو — کیا ہی قطرہ رسان شرمگین ہوا ابر مطیر

ہم کو تیری بیان کیا کرون گی اے ممدوح — ہوئی ہین خلق تری بخشش کو تاج و سریر

کرون مین عرض سو کیا ہفت گنج خسرو کو — کہ تیری بخشش دیکھی نہین ہین عشر عشیر

لکھون سو کیا تری خدام کی سخاوت کو — بنیا دی وقعت و بیش رتبہ قلیل و کثیر

ثبات حرف کو تیری قلم کی کیا لکھیے — کہ ہی تو خامہ فولاد سے کیا تحریر

برات روزی کسو کی شرف کو دستخط کی — پہونچتی ہی تو نہین مٹتی جون خط تقدیر

نہین ہی شہر مین نام و نشان منہیات — رہی ہی نے کو بھی جنگل مین سو برائے حصیر

مزاج رفع پہ بدعت کی ہو تو بند اوٹھی — صدا ہی نے کا تو کیا ذکر ہی قلم کی صریر

نسق کو کام تو فرما دے ہی ایک آن اگر — تو پھر زمانہ قیامت تلک نہ پاوی تغیر

قطعہ

## قطعہ

ختم ہوئے یاں یہ مضامین حسیت — میر کی تصنیف ہے نادر کلام

دیکھے ہیں استادوں کے دیوان بہت — پر یہ ہے مقبول خواص و عوام

سب سے نرالی ہے یہ شیریں بیان — کرتے ہیں بس قند و شکر کا یہ کام

نسخہ ہے یہ جان سے زیادہ عزیز — پیش نظر رکھتے ہیں سب صبح و شام

حق سے دعا ہے یہی اسکے لیے

ہووے یہ مقبول خواطر مدام

## تمام شد



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## آغاز مثنوی مسمی بشعلۂ شوق

محبت نے ظلمت سوں کاڑہا ہے نور — نہوتی محبت نہوتا ظہور

محبت مسبب محبت سبب — محبت سے آتی ہین کار عجب

محبت بن اس جا نہ آیا کوئی — محبت سے خالی نپایا کوئی

محبت ہی اس کارخانے مین ہے — محبت سوں سب کچھہ زمانے مین ہے

محبت سے کسکو ہوا ہی فراغ — محبت نے کیا کیا دکھائے ہین داغ

محبت اگر کار پرداز ہو — دلوں کی تنیئن سوز سے ساز ہو

ستم اس بلا کی ہی سہتے گئے — سبب اس عشق کو عشق کہتے گئے

اسی آتش سے گرمی ہے خورشید مین — یہی ذرے کی جان نومید مین

اسی سے دل لالہ ہے داغدار — کتان کا جگر ہے سراسر فگار

نئے اسکے چرچے حکایت سنی — کہے شکر کا ہے شکایت سنی

اسی سے قیامت ہے ہر چار اور — اسی فتنہ گر کا ہے عالم مین شور

کوئی شہر ایسا نہ دیکھا کہ وان — نہو اس سے آشوب محشر عیان

کب اس عشق نے تازہ کاری نکی — کہان خون سے غازہ کاری نکی

زمانے مین ایسا نہین تازہ کار — غرض ہے یہ اعجوبۂ روزگار

## آغاز قصہ

عجب کام سنئیے بن اس سے ہوا — عجب اہل عالم کو جس سے ہوا

کہ وان اک جوان تہا پرسرام نام — خوش اندام و خوش ہیئت و خوش خرام

جوانی کے گلشن کا وہ آب و رنگ — گلستان پہ کام اوسکی خوبی سے تنگ

جدہر نکلے رنگین ادائی کے ساتھ — چلے جائین جی خوش نمائی کے ساتھ

کہلے بال چلتا تہا وہ سرو ناز — قدم بوس کو آتے عمر دراز

جدہر کو وہ ٹک گرم رفتار ہو — قیامت ادہر سے نمودار ہو

کوئی دل ستم کشتہ اک نگاہ — کوئی جان ہونٹھون پہ موقوف آہ

کسو پر فسون گردش چشم کا — کسو پر غضب غمزہ و خشم کا

کوئی بست بر دل کوئی بیقرار — کوئی بیخبر کوئی بے اختیار

انہون مین سے اک عاشق زار تھا — اوس آفت کو اوس سے سروکار تھا

محبت مین تھا جذب کامل اوسے — مراد دل اپنی تھی حاصل اوسے

شب و روز ہم بستر کام دل — ہمیشہ ہم آغوش آرام دل

دم اسکے مین یہان تلک تاثیر تھی — کہ صحبت اس آتش سے درگیر تھی

بہم ربط چسپان بہم اختلاط — نہ کم ہوتی گرمی نہ کم اختلاط

مرے کوئی غم سے کوئی ہو ہلاک — وہ شعلہ اوسی خس سے رکھتا تپاک

کہان حسن مین تھا وفا کا یہ پاس — یہ سنیے کہ ہیگا خلاف قیاس

بہت سی بہت اسکا مالوف تھا — اوسیکی تسلی سے مصروف تھا

کہ ناگہہ وہ دلبر ہوا کدخدا — رہا اپنے عاشق سے چندے جدا

زن و شو مین اخلاص باہم ہوا — اوس آشفتہ سے رابطہ کم ہوا

نگاہین بہم دلمین کاوش کرین — سخن سے وفائین تراوش کرین

ہوا ربط چسپان بہم اسقدر — کہ دشوار اٹھے ہے مگر یک نظر

٥٢٧

اِسے سنکر کہا اوس دل افگار نے | ستم کشتۂ دوری یار نے

کہ مجھکو نہیں تیری باتیں قبول | یہ مکر زنان سے تہا ان پہ سہول

وفا کنے ان ناقصون سے کی | ہوا شوہر کسکا کہ وہ ہو نہ جی

یہ ظاہر مین ہر چند ہون رشک ماہ | ولیکن ہین باطن مین مار سیاہ

خدا کرے انکے دکہ سے حذر | نہین ان سی کوئی فریبندہ تر

جہان مین فریب انکا مشہور ہے | زبانون پہ مکر انکا مذکور ہے

پے امتحان عاقبت یک نفر | مقرر ہوا تاکہ جا اوسکے گہر

کہے غرق دریا ہوا پسرام | ہوئی زندگانی کی صبح اوسکی شام

گیا تہا نہانے کو وقت سحر | سو ڈوبا وہ خورشید روشن گہر

کیا موج دریا نے سرسے گذار | اٹہا طبع نازک سے اسکے غبار

وہ گیسو جو بکہرے تہے بالاے آب | سو اب موج دریا کو ہے پیچ و تاب

پہرین تہین جو وہ انکہڑیان آب مین | سو وہ گردشین اب ہین گرداب مین

تمنا مین تہے جسکے سب دل فگار | سو دریا کو اب ہے وہ بوس و کنار

نہ سمجہا وہ نافہم اسرار عشق | نہ سوچا وہ ناتجربہ کار عشق

کہا غرق دریا ہوا پسرام | ہوا کام اوس رشک مہ کا تمام

اٹھا مجنوں دو بی خود و بے حواس — گرا آکے اس پیکر مردہ پاس
لگا کہنے اے مایۂ زندگی — مجھے منھ سے تیرے ہے شرمندگی
گیا جلد رخت سفر تو نے بار — نہ میرا کیا آہ تک انتظار
نہ میری سنی کچھ نہ اپنی کہی — مرے تیرے دونوں کی جی میں رہی
زمین پر سے آخر اٹھا یاد سے — لب آب جا کر جلایا اوسے
جب آگ اوسکے پیکر پہ سب جل گئی — محبت عجب داغ دکھلا گئی
یہ سرگرم فریاد و زاری ہوا — لہو اوسکی آنکھوں سے جاری ہوا
جگر غم میں یکلخت خون ہوگیا — رکا دل کہ آخر جنون ہوگیا
گئے ہوش و صبر اسکے یکبارگی — طبیعت میں آئی اک آوارگی
سراسیمگی سے بگولا ہوا — سپہر اسطرح جیسے بھولا ہوا
نہ جیکو تسلی نہ دلکو قرار — کف غم میں سر رشتۂ اختیار
کبھو یاد کرا وسکو نالان رہے — کبھو تک جو سہولے تو حیران رہے
کبھو یان کبھو وان بحال خراب — وہی بیقراری وہی اضطراب
رہے گھر تو آشوب گہ وہ گلے — چمن میں جو لیجائیں تو بیکلے
کبھو متصل ہو منھ پر آہ سرد — کبھو دست بر دل کہ دلمیں ہے درد

تو جاتا نہیں شب کو جس روز سے
معیشت ہی افسردہ جان سوز سے
نہیں طاقت صبر پہلو تنگ
بہت دیر ملتا ہے نان و نمک
وہ بولا کہ میں بھی پریشان ہوں
بہت تنگ ہستی سے حیران ہوں

۵۳

گیا وہ یہ کہکر سوے آسمان | رہی ہے مجہے رات دن خوف جان

سنا حال شعلہ کا صیاد سے | دہوان ایک اٹہا جان ناشاد سے

ہوا شعلۂ شوق دل سے بلند | رہا لوٹتا آگ مین جون سپند

گئی رات جون تون ہوئی صبح جب | زیادہ ہوئی عشق کی تاب و تب

محبت نے کی اشتعالک کہ وہ | سراسیمہ آیا چلا اس جگہہ

جہان سے اٹہی تہی یہ آتش سلگ | بہر اوسکے جگر کو لگی گہر کو لگ

تبسم کنان وان یہ ان نے کہا | کہ کلفت مین غم کی بہت مین رہا

چلو سیر گلشن کو ہنگام شب | لب آب خالی کرین دل کو سب

ہوا سو ہوا یونہین تقدیر تہی | جہان سوز الفت کی تاثیر تہی

نہوتے جو دلگیریان متصل | نہوتی یہ آتش کبہو مشتعل

کیان عقل کی اون نے باتین جو وان | وہ عاشق جو تہا در پے امتحان

لگا کہنے یہ آرزو تہی مجہے | کہ اک روز ہشیار دیکہون تجہے

سو یہ دن خدا نے دکہایا مجہے | سخن تیرے منہ کا سنایا مجہے

ندامت سے ہو تنگ شاہ ہین سب | گرفتار ہون مین بحال عجب

نہ خجلت سے رو ہی جو کچہہ مین کہون | نہ قدرت اجل یہ کہ مر بہی رہون

کہ ہو کر فروغ اک سوئے آسمان — ہڑنے لگا جیسے آتش بجان

کوئی دم مین دریا پہ آیا فرود — ہوا نیزہ بالا سبھون کا نمود

لب آب وہ شعلۂ جان گداز — تڑپ کر بہت باز بان دراز

پکارا کہان ہے بے پسرام تو — محبت کا ٹک دیکھ انجام تو

کہ مین جملہ تن آتش تیز ہون — دل گرم سے شعلہ انگیز ہون

بہڑکتی ہے جب آگ دلگی مری — لب آب اترون ہون غم مین ترے

مگر سوزش دل ہو کم آب سے — بجھے جی مرا اس تپ و تاب سے

سو یہ آب رکھتا ہے روغن کا کام — کیا عشق نے آہ دشمن کا کام

یہ بیتاب سنکر ہوا بیقرار — سفینے سے اترا بصد اضطرار

ہوا ہمدم اس آتش انگیز سے — کہا اوس بلا سے دل آویز سے

کہ مین ہون پسرام خانہ خراب — مرا دل بہی اس آگ سی ہے کباب

مرے بہی جگر مین یہی سوز ہے — یہی جلبو جلنا شب و روز ہے

محبت تری برق خرمن ہوئی — تری دشمنی جی کی دشمن ہوئی

سخن مختصر کچھ وہ شعلہ چلا — کچھ اک اپنی جاگہ سے یہ دل جلا

بہم گرم جوشی سے یک جا ہوئے — کہ گذری تھی مدت بھی تنہا ہوئے

خصوصاً وہ عاشق ہوا پر خجل
ندامت ہوئی یہ جسے متصل

نتھا ارگئی خجلت ہی سحر کے حرف
ہوا دوسرا ماجرائے شگرف

تفکر کے دریا مین ڈوبا ہوا
کنارے پہ بیٹھا تھا روتا ہوا

کہ پوچھین گی جو اوسکے واماندگان
تو یہ واقعہ کیا کرونگا بیان

کہون کیونکی یکبار وہ جل گیا
کفِ خاک ہو خاک مین مل گیا

کہنچے جرم کو بگینا ہی مری
ہوئی شہر مین روسیاہی مری

وہ شعلہ جلاتا مجہے کاشکے
لیے ساتھہ جاتا مجہے کاشکے

## مقولہ شاعر

اگرسے ہے یہ قصہ بھی حیرت فزا
ولے سیر یہ عشق سے ہے بد بلا

بہت جی جلائے ہین اس عشق نے
بہت گہر لٹائے ہین اس عشق نے

فسانون سے اسکے لبالب ہی دہر
جلائے ہین اس تند آتش نی شہر

محبت نہو کاش مخلوق کو
نچہوڑی یہ عاشق نہ معشوق کو

## تمام شد

آرزو تہا امیدواروں کی — درد مندی جگر فگاروں کی
نمک زخم سینہ ریشان ہے — نگہہ یاس مہرکشان ہے
حسرت آلودہ آہ تہا یہ کہین — شوق کی یک نگاہ تہا یہ کہین
کشش اسکی ہے ایک اعجوبا — ڈوبا عاشق تو یار بہی ڈوبا
کون محروم وصل یان سے گیا — کہ نہ یار اسکا پہر جہان سے گیا
کام مین اسکے عشق یکا ہے — ہان یہ نیرنگ ساز یکا ہے
جسکو ہوا اسکی التفات نصیب — ہے وہ مہمان چند روزہ غریب
ایسی تقریب ڈہونڈہ لاتا ہے — کہ وہ ناچار جی سے جاتا ہے

## آغاز قصہ جانگداز

ایک جا اک جوان رعنا تہا — لالہ رخسار و سرو بالا تہا
عشق رکہتا تہا اسکی چہاتی گرم — دل وہ رکہتا تہا موم سے بہی نرم
شوق تہا اوسکو صورت خوش سے — انس رکہتا تہا وضع دلکش سے
تہا طرحدار آپ بہی لیکن — رہ نہ سکتا تہا اچہی صورت بن
کوئی ترکیب اگر نظر آتی — صورت حال اور ہو جاتی
دیکہتا گر وہ کوئی خوش پرکار — رہتا خمیازہ کش بے لیل و نہار

وہ تو رکھتی نہ تھی خیال اوسکا | بیطرح ہوو گو کہ حال اوسکا

جھاڑ دامن کے تئین وہ مہ پارہ | اوٹھ گئے سامنے سے یکبارہ

وہ گئے اوسکے سر بلا آئی | خاک مین مل گئی وہ رعنائی

دل پہ کرنے لگا طپیدن ناز | رنگ چہرے سے کر چلا پرواز

ہاتھ جانے لگا گریبان تک | چاک کے پہلے پانو دامان تک

طبع نے اک جنون کیا پیدا | اشک نے رنگ خون کیا پیدا

سوزش دل نے جی مین جا کہہ کی | داغ نے آ جگر کو آتش دی

بستر خاک پر گرا وہ زار | درد کا گھر ہوا دل بیمار

خاطر افگار خار خار ہوئی | جان تمنا کش انگار ہوئی

اوسکے منہ پر پڑی جو اوسکی نگاہ | ناامیدی کے ساتھ سر کی آہ

خو ہوئی نالۂ حزین کے ساتھ | رابطہ آہ آتشین کے ساتھ

ہونٹھ سوکھے تو خون ناب ملا | خواب و خور دو نون کو جواب ملا

خلق اوسکی ہوئی تماشائی | پر نہ وہ دیکھنے کبہو آئی

کچھ کہا گر کسو نے شفقت سے | رو دیا اون نے ایک حسرت سے

جا کے اوسکے قریب جو بیٹھا | قصد مرنے کا اونے کر بیٹھا

ایکدم آه سرد بهر او ٹهنا — نالۂ گرم گاه کر اوٹهنا

جی مین کهتا کہ آه مشکل ہے — اسطرف یک نگاه مشکل ہے

دوست کو میرے شام ہجر ننگ — دشمنون سے ہے جی یہ عرصہ تنگ

چشم ترسے لہو بہا کرتا — صبح کو باد سے کہا کرتا

کاے نسیم سحر یہ اوس سے کہہ — مت تغافل کراو رغافل رہ

اون بلاؤن مین کوئی کیونکی جیے — جان پر آبنی ہے تیرے لیے

جان دون تیرے واسطے سو تو — آنکهہ اٹها کراد ہر نہ دیکہے کبهو

رفتہ رفتہ ہوا ہون سودائی — دور پہونچی ہے میری رسوائی

نام کو بهی ترے بچانا آه — تجهسے کیونکر سخن کی نکلی راه

ناامیدانہ گر کرون ہون نگاه — دیکهتا ہون ہزار روز سیاه

سخت مشکل ہے سخت ہے بیداد — ایک مین خون گرفتہ سو جلاد

کوئی مشفق نہین کہ ہووے شفیق — بیکسی بن نہین ہے کوئی رفیق

نالہ ہوتا ہے گهر گیے دل جو — گریہ آنسو سے پونچهتا ہے کبهو

آه جو ہمدمی سے کرتی ہے — ابتو وه بهی کمی سی کرتی ہے

چشم رکهتا ہے وصل کی یہ دل — جی ہے اس سے اسیر آب و گل

شب مہتابی مین اوسکو کرکے سوار ‏ ساتھہ دی ایک دایۂ غدار

پار دریا کے جلد رخصت کی ‏ اس طرح فکر رفع تہمت کی

گھر تھا ایک آشنا کا مد نگاہ ‏ وان ہو روپوش تا بہ غیرت ماہ

ہووے جب اس بلا سے خاطر جمع ‏ نور افزاے خانہ ہو جون شمع

گھر سے باہر محافہ جب نکلا ‏ اس جوان پاس ہو کی تب نکلا

طپش دل سے ہو کے یہ آگاہ ‏ ہو لیا ساتھہ اوسکے بھر کر آہ

وان کے رہنے سے اوسکو کام تھا ‏ وہ گلے اوسکا کچھہ مقام تھا

جس سے جی کو کمال ہو الفت ‏ جس سے دلکی درست ہو نسبت

جنبش اوسکی پلک کو گردان ہو ‏ ولمین یان کاوش نمایان ہو

وان اگر ہو شکست کا سو باب ‏ یان رگ جان کو ہووے پیچ وتاب

وان اگر پاؤن مین لگے ہے خار ‏ دل سے یان سر نکالی ہے یکبار

یار کو درد چشم گر ہووے ‏ چشم عاشق لہو مین تر ہووے

چاک دامن ہین وان پئے زینت ‏ یان گریبان ہے چاک گل کی صفت

وان دہن تنگ یان ہے دلتنگی ‏ حسن اور عشق مین ہے یکرنگی

دست افشان دیا ہے گو یان یہ ‏ تہا محافہ کے ساتھہ گرم رہ

نازو خوبی نے دل دیا نہ تجھے — رحم سے آشنا کیا نہ تجھے

اب تغافل نکر تلطف کر — حال پر میرے ٹک تاسف کر

گوش زد دایہ کی ہوئی یہ سخن — تھی وہ استاد کار حیلہ و فن

پاس اوسکو بلا تسلی کی — وعدۂ وصل سے تشفی دی

کہا اے ستم دیدۂ غم دوری — ہو چکا اب زمانہ مجبوری

زار نالے نکر شکیبا ہو — عشق کا راز تا نہ رسوا ہو

دل قوی رکھہ نہ جی کو کاہش دے — چل کوئی دم کو داد خواہش لے

سخت دل تنگ تھی بہ غیرت ماہ — قطع تجھہ بن نہو سکے تھی راہ

گرچہ یہ حسن اتفاق سے ہے — اوسکی بھی جذب اشتیاق سے ہے

تریانے سے دل کشادہ ہوا — نشۂ دوستی زیادہ ہوا

بزم عشرت کرینگے باہم ساز — ہو جو اب اپنے دوست کا دمساز

دیکر اسکو فریب ساتھہ لیا — دل عاشق کو اپنے ہاتھہ لیا

لیک در پردہ اون نے یہ ٹھانی — کیجیے اس سے خصمی جانی

یہ تو دل فتۂ محبت تھا — سخت وارفتۂ محبت تھا

وقت نزدیک تھا جو آ پہونچا — تا سر آب پا بپا پہونچا

بے خبر کار عشق کی تہ سے / جست کی اون نے اپنی جاگہ سے

تھا سفینے مین یا کہ دریا مین / موج زنجیر ہو گئی پا مین

کھنچ گیا قعر کو یہ گوہر ناب / تھی کشش عشق کی بگر تہ آب

کتنے ہین ڈوبتے اُچھلتے ہین / ڈوبی ایسے کوئی نکلتے ہین

ڈوبے جو یان کہین وہ جا نکلے / غرق دریاے عشق کیا نکلے

عشق نے آہ کہو دیا اوسکو / آخر آخر ڈبو دیا اوسکو

جب کہ دریا مین ڈوب کر وہ جوان / کہو گیا گوہر گرامی جان

دایۂ حیلہ گر ہوئی دلشاد / وان سے کشتی چلی برنگ باد

خارخار دلی سے فارغ ہو / لیگئی پار اوس گل نو کو

یہ نہ سمجھے کہ عشق آفت ہے / فتنہ سازی مین اک قیامت ہے

خاک ہو کیون نہ عاشق بیدل / کام سے اپنے یہ نہین غافل

وصل جیتے نہو میسر اگر / لاے معشوق کو یہ تربت پر

یان سے عاشق اگر گئے ناشاد / خاک خوبان بہی ان نے دی برباد

قصہ کوتاہ بعد ایک ہفتہ / آئی وہ رشک مہر خود رفتہ

کہنے لاگی کہ اب تو اے دایہ / ہو گیا غرق وہ فرومایہ

جس کسو سے یہ پیار رکھتا ہے ۔۔۔ عاقبت اسکو مار رکھتا ہے

جذب سے اپنے جب کرے ہے کلام ۔۔۔ عاشق مردہ سے بہی لے ہے کام

صبح گا یان وہ غیرت خورشید ۔۔۔ اس جگہہ سے روان ہوئی نومید

پہونچے نصف النہار دریا پر ۔۔۔ روئے بے اختیار دریا پر

حد سے افزون جو بیقرار ہوئے ۔۔۔ دایہ کشتی مین لے سوار ہوئے

حرف زن یون ہوئے کہ اے دایہ ۔۔۔ یان گرا تہا کہان وہ کم مایہ

موج سے تہا کدہر کو ہم آغوش ۔۔۔ تہا تلاطم سے کس طرف بیہوش

تجہکو آیا نظر کہان آ کر ۔۔۔ پہر جہوڑو یا تو کس جگہہ جا کر

مجہکو دیجو نشان اوس خاک کا ۔۔۔ مین بہی دیکہون خروش دریا کا

ہون مین نا آشنائے سیر آب ۔۔۔ نا شناسائے موجہ و گرداب

لجہ کیا لطمہ کسکو کہتے ہین ۔۔۔ گہر مین ہم نام سنتے رہتے ہین

ہین میسر کہان یہ سیر عبور ۔۔۔ اتفاقی ہین اس طرح کے امور

لیک ہین گرچہ دایہ تہی کامل ۔۔۔ لیک تہ سے سخن کی تہی غافل

یہ نسمجہی کہ ہے فریب عشق ۔۔۔ ہے یہ مہ پارہ ناشکیب عشق

بیچ دریا کے جا کہا یہ حرف ۔۔۔ یان ہوا تہا وہ ماجرائے شگرف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

[illegible]

| | |
|---|---|
| واں در و دیوار سے سب نے کام لیا | آخر انکو اسیر دام کیا |
| نکلے باہر وے لوے ہوئے نکلے | دونوں دست و بغل ہوئے نکلے |
| ربط چسپاں بہم ہویدا تھا | مر گئے پر بہی شوق پیدا تھا |
| ایک کا ہاتھ ایک کے بالین | ایک کے لب سے ایک کو تسکین |
| جو نظر ان کو آن کرتے تھے | ایک قالب گمان کرتے تھے |
| کیا لکھوں مل رہے تھے وصلی وار | ہم دگر سے جدا ہوئے دشوار |
| کیوں نہ دشوار ہو جدے الفصل | جان دے دے ہوا ہے جنکا وصل |
| حیرت کا عشق سے مردم | شکل تصویر آپ میں ہے گم |

## مقولہ شاعر

| | |
|---|---|
| میر اب شاعری کو کر موقوف | عشق ہے ایک فتنۂ معروف |
| قدرت اپنے جہاں دکھاتا ہے | اسے جو تو کہے سو آتا ہے |
| کتنی وسعت تری بیانیں ہے | کتنی طاقت تری زبانیں ہے |

لب پہ اپنے خامشی بہتر
یاں سخن کے فراموشی بہتر

## تمام شد

۵۴۱

[illegible]

اگر ٹک بھی اٹکا تو مارا گیا — پھرے سیکڑون پھاند چارا گیا

وگر سرکشی سے کی استاد کی — تو پیشین آئی اک طرفہ افتاد کی

پچھاڑا ایک ہاتھی مقابل ہوا — بزور آمد و شد کا حایل ہوا

جہٹے دونون وے دیو سید پلید — اٹھا شور محشر بیابان مین

جہان دونون فیلون کے تو سر بھڑے — شتر مرغ سحروان سبھو پرڑنی

جو اس مار کھاتی یہ اکڑا رہا — کیے روز رسون سے جلد ارا

رہے کسطرح پھٹ گیا تھا جگر — ہوا وہ پھرین لہو موت کر

وگر سرکشی سے نہ اپنے ہٹا — نہ میدان مین ٹک دبا ٹک گھٹا

اشارہ ہوا او سکے چوزنگ کا — سبھون کو ارادہ ہوا جنگ کا

برسنے لگا مینہ تیرونکا زبس — ہوا فیل باران کا جنگل مین شہو

لگے پڑنے بجلے سے تیغ سیاہ — پریشان ہو جیسے ابر سیاہ

نہایت وہ ہاتھی ہوا لخت لخت — گرا یون کہ جون پارہ کوہ سخت

رکھا لاکے لشکر مین اشناسی اُ — سر اسکا کٹا لاکے بیچ سپاہ

رہے تکتے اس دن عجب سب ہے تہ — سر فیل ہے یا سر شب ہے یہ

اگر دیو ہین سرگرانی کے ساتھ — نہ اس تیرگی و کلانی کے ساتھ

| کس پہ گذرا ہے یہ ستم یہ غضب | قصہ میرا بھی ساتھ ہے عجب |
|---|---|

## معاملہ اول

ایک صاحب سے جی لگا میرا — اونکے عشوون نے دل ٹھگا میرا

ابتدا مین تو یہ رہی صحبت — نام سے انکے تھی مجھے الفت

خوبی انکی جو سب کہا کرتے — گوش میرے ادہر رہا کرتے

بخت برگشتہ پھر جو یار ہوئے — اک طرح مجھسے وے دوچار ہوئے

کیا کہون طرز دیکھنے کے آہ — دل جگر سے گذر گئی وہ نگاہ

چھپکے منہ اون کا دیکھہ رہتا مین — جی مین کیا کیا یہ کچھہ نہ کہتا مین

وے تو ہرچند اپنے طور کرتے — پر تصرف مین ایک اور رکھے تھے

کرتے ظاہر مین احتیاط بہت — مجھسے بھی رکھتے اختلاط بہت

بات کی طرز میری جی بہاتی — میری آزردگی نہ خوش آتی

پیار چتون سے پھر نکلنے لگا
دیکھنا دلکو میرے ملنے لگا

کہین دیکھون تو بات دیر کہین — سیدبانع اور بیگیان رہین

کچھہ آزار مجھکو دینے لگے — قسم اقسام مجھسے لینے لگے

## معاملہ دوم

ایک مدت تلک یہ صحبت تھی
کبھو الفت کبھو نہ الفت تھی
رفتہ رفتہ سلوک بیچ آیا
ہاتھ پانون کو اپنے لگوایا
نگاہ بیٹھ پانون پھیلا کے
میری آنکھون سے تلوا ملوا کے
چلکر آئے تھے جب کبھو اپنا
پانون رکھتے تھے میری آنکھون پر

[illegible]

## معاملہ سوم



[illegible]

اوسکی زلفون مین دل گئے ٹہہرے — رہے سنبل کے پیچ پاچ دہرے

اوس جبین سے ہو دلکی کب جاذب — صبح صادق کی دعوی ہو کاذب

ویسی بہوئین کشیدہ بہی ہین کہین — یہ کمائین کسو سے کہنچے نہین

سیہری پلکون کی اور سب کی نگاہ — چشم پر میری تیری چشم سیاہ

کہون چتون کی دیکہنے کا طور — اس قیامت پہ وہ قیامت اور

سطح رخسار آئینے سے صاف — جو نہ ٹہہرے نگہہ تو رکہئے معاف

لطف بینی کا فہم ہے دشوار — ایک باریک بینی سے درکار

کیا جہلکتا ہے ہاے رنگ قبول — جیسے نکہرا گلاب کا سا پہول

ہے دہن تنگی سے سخن کوتاہ — کچہہ نکلتی نہین سخن کی راہ

اوسے گل کیا چنے کوئی ہمدم — غنچہ ناشگفتہ سے بہی کم

برگ گل سے زبان ہے نازک تر — پہول جہڑتے ہین بات بات اوپر

کیا کہون کم ہین ایسے شیرین گو — وہ زبان کاش میرے منہ مین ہو

دمبدم سوے گوش اشارۂ صبح — گوہر گوش یا ستارۂ صبح

عجب بنا گوش ان نے دکہلایا — صبح کا سا سمان نظر آیا

ان لبون کا مزا لیا سو بہانت — تسکے اوپر ہمارا بہی ہے دانت

یار اوس سے خدا جدا نکرے — دور اس سے جیون خدا نکرے

یون نہین سرخ اسکی ہر انگشت — ڈوبے ہین میرے خون مین یکمشت

وہ کف دست راحت جان ہے — کاش سینے پہ رکھدے غم یان ہے

کیا بیان خوبی شکم کو کرے — دیکھنے سے کبہو نہ پیٹ بہرے

صدر کے ناچنے سے تا ناف — چپکی جاگہ ہے کیونکہ کہیے صاف

اس سے پھر آگے غنچۂ گل ہے — یان سخن بابت تامل ہے

پردے مین بہی جو کچہ کہا جاوے — آپ سے تو نہ تک رہا جاوے

گئی نظرون سے وہ کمر باریک — ہو نہ آنکھون مین کیون جہان تاریک

اور کیا دل نہ دیکہا بات آوے — کہین یارب شتاب ہات آوے

نازکی اس بیان کی کیا کہیے — ہے تو ہاتہون مین سے لیے رہیے

تک اگر لچکے تو قیامت ہے — پھر قیامت تلک ندامت ہے

کیون پڑی ران پہ نظر تا ساق — اوس مین اب زندگی ہوئی ہی شاق

پاے جانان سے گفتگو ہے اب — خاک مین ملنے کا یہی ہے ڈہب

وہ قدم کاش فرق سر پہ ہو — ساق سیمین مرے کمر پہ ہو

وہ کف پا قریب ہو میرے — ٹہوکر اوسکی نصیب ہو میرے

| | |
|---|---|
| ایک دن فرش پر تھا میرا ہاتھ | باتین کرتے تھے وہ بھی میرے ساتھ |
| پانون سے ایک انگلی مل ڈالی | لطف سے درد وہ نہ تھا خالی |
| درد سے کی جو مین نے بیتابی | دست نازک سے دیر تک دابی |
| یاد آتے ہین ایسے لطف جواب | گذرے ہے جان غم زدہ پہ غضب |
| تن بدن دیکھ جی نہ رہتا تھا | مین جو گستاخ ہو کے کہتا تھا |
| کہ یہ جاگہہ تم اس فقیر کو دو | متبسم ہو کے کہتے وے یہ لو |
| یہ بھی کیا کیا خیال رکھتے ہین | آرزوے محال رکھتے ہین |
| پھر گھڑی بھر مین کہتے ہو نہ ملول | ہار کھانی کی باتین سب ہین قبول |
| جب سلوک ان کا یاد آتا ہے | کیا کہون جی سے بھول جاتا ہے |

## معاملہ چہارم

| | |
|---|---|
| ایک دن پان وے چباتے تھے | سرخ لب اونکے مجھکو بہاتے تھے |
| کہہ اوٹھا مین کہ یہ اوگال مجھے | منہ سے دو تو کرو نہال مجھے |
| بولی یو نہین ہے مین کہان سے | جھوٹا کہاتے ہین میٹھے کی لالچ |
| ہنس کے او سوقت مجھکو ٹال دیا | پھر اسی رنگ سے اوگال دیا |
| ایسی صد رنگ مہربانی تھے | تب سیہ رو کی زندگانی تھی |

معاملہ پنجم

معاملہ ششم

صورت اونکی خیال مین ہر دم | خواب مین جو ہون وہ مژدہ باہم
مین تو بستر پہ دل شکستہ اداس | چاند سا منہ انہون کا تکیے پاس
مین بچھونے پہ بیخود و بیخواب | ایک پیکر پری کا سا ہمخواب
فرش پر پانو بے غبار آلود | انہین دے دونون پانو نگار آلود
مین تو افتادہ محو عجز و نیاز | بازو میرے کسو کی بالش ناز
جاگتی آنکھون سے گل رخسار | جسپہ کچھ بکھرے ہوئے عنبر بار
پاس منہ کے وہ لال تر نازک | دست گستاخ پر کمر نازک
فرش اس گلبدن کو سب بو یا | پھول مین نے بچھا رکھے گویا
شب کٹے صورت خیالی سے | دن کو ہون مین شکستہ حالی سے
گرچہ روزانہ بھی قصور تھا | لیکن اندوہ سے کدر تھا
کہین تصویر سے نظر آئی | کہین منہ پھیر چھپے شرمائی
کبھی دل ان کے روبرو ہون رہے | کبھی ملنے کی آرزو مین رہے
صورت حال اور کچھ ہر دم | گاہ لب خشک گاہ مژگان نم
مین بھی مقدور تک وفا کی ہے | جان غمناک پر جفا کی ہے
برسون تک مین پھرا ہون سرگردان | روز و شب دونون تھے مجھے یکسان

جو پڑھے گا سنگ نامہ یان — ہو گی ساری حقیقت اسپہ عیان

یان نہ تفصیل کرنے کا تہا مقام — کہ محبت سے ہے یان بے حرف کلام

## معاملہ ہفتم

بارے کچھ بڑھ گیا ہمارا ربط — ہو سکا پھر نہ دو طرف سے ضبط

تب ہوا بیچ سے یہ رفع حجاب — جب بدن مین رہی نہ مطلق تاب

ایک دن ہم وے متصل بیٹھے — اپنے دل خواہ دونون مل بیٹھے

شوق کا سب کہا قبول ہوا — یعنی مقصود دل حصول ہوا

واسطے جسکے تہا مین آوارہ — ہاتھ آئی مرے وہ مہ پارہ

گھل گئے دست وے ہم آغوشی — ہمسری ہمکناری ہمدوشی

چند روز اس طرح رہی صحبت — پیار اخلاص رابطہ الفت

کچھ کہون جو انہون کی ہو تقصیر — نا رسائی تھی طالعون کی ہمیر

ہو گئے بخت اسنے برگشتہ — پھر کیا آسمان نے سرگشتہ

بات ایسی ہے اتفاق پڑے — لگہ ہوئی سر پہ فرقت آن کھڑی

لگی کہنے کہ مصلحت ہے یہہ — کتنے روز ون جدا تجھسے رہ

یون بھی آتا ہے عشق سے درپیش — کہ نشان بلا ہون الفت کیش

لطف سبزہ وال جال پر ہر آن — تازہ ہر دم مروت و احسان

لب سے جان بخش حرف سحر و عجب — لطف سے پوچھتا کہ خوش ہے تو

یاد کر رو دون اونکی کونسی بات — کسطرح کاٹون ہجر کی اوقات

ملنا اون سے بھی ہو گئے غم بھی — آ گئے جیتون مین جانیے ہم بھی

مدت ہجر اگر تمام ہوئی — ورنہ اپنی تو صبح شام ہوئی

## تمام شد مسمی بہ معاملات

## مثنویات اژدرنامہ

یہ موذی کئے تا خبردار فن — نئی ناگنین جنکی ٹیکون پہن

نہین جانتی ہو نہین مار سیاہ — زبانہ ہے آتش کا میری نگاہ

تنفس سے میرا فنی پیچدار — گیا جس سے خصم قوی من کو مار

جدھر بھر نظر دیکھون لگجا ہے آگ — دم دم کشی لب پہ کہیا ہین ناگ

جہان مین ہون وہ جا ہے پر شر و شور — عصا سے چلے راہ وان مار و مور

مری آنکھ سے زہر ٹپکا کیا — جلا آگے میرے کبھو کب دیا

سن اس ماجرے کو سبھون نے کہا — کہان کینچوے یہ کہان اژدہا

نہ خصمی مری اژدہون سے ہوئی — طرف مجھسے ہو چونک کیا اژدہوی

# مثنوی مسمی تنبیه الجهال

صحبتین جب تهین تو یه فن شریف — کسب کرتی جنکی طبعین تهین لطیف

تهے ممیز درمیان انصاف تها — خار و خس سے کیا یه عرصه صاف تها

دخل اس فن مین تها اجلاف کو — کیا تبائی تهے یهی سو اشراف کو

تهے جو اس ایام مین استاد فن — ناکسون سے وہ نکرتے تهے سخن

پهر حصول اس سے نه دنیا نه دین — کوئی حاجت اوس سے وابسته نهین

گر چمار اوس کارخانے مین نهو — ٹوٹے جوتے کو کهان لیکر پهرو

یا ناچار اوس سے گنٹھے جانا پڑے — کوڑیان دے جو گٹھوانا پڑے

حاجت اس فرقے سے یان مطلق نهین — جو نهو شاعر تو کچهه نقصان نهین

یه تو دنیا مین بهی اس فن کا کمال — دین کا اس فرقے کے پوچهو نه حال

کذب هو جس جا وه رونق بخش طبع — وانکی دنیاداری رکهو پهر دلکو جمع

جهوٹ آوے اسقدر جب درمیان — کو یقین ایمان کیسا دین کهان

هم تلک تهی بهی وهی رسم قدیم — یعنی جنکی هوتے تهے ذهن سلیم

پیار کرتے تهے او نهین استاد فن — اونکی هوتی رهبر راه سخن

ہو گئے خود سر کہتے استادوں کا ۔ ان کے تئین ہر گز نہوتا اعتبار

زندگی بلکہ انہوں پہ شاق تھی ۔ ہاتھہ گر لگ جاتی نہی شلاق تھی

## حکایت

شایق فن تھا وزیر اصفہان ۔ ایک دن آیا ہلالی اوسکے ہان

حاجیان ورسے ہو آگاہ کار ۔ کی اشارت تا اسی دن گھر مین بار

عزت و تعظیم کی حد سے زیاد ۔ پاس لے مسند پہ بیٹھا شاد شاد

اون نے کھینچی اسکی مرزائی بہت ۔ بیٹھے بیٹھے رات جب آئی بہت

شعر کی تقریب لا کر درمیان ۔ کرنے لگا شاعری کا امتحان

شعر خوانی کی پڑھا سو تھا غلط ۔ سنتے ہی بھڑکا وہ شعلہ کی نمط

غصے ہو بولا کہ ہان فراش و چوب ۔ کھینچ لا میدان مین کی شلاق خوب

اسقدر مارا کہ بیدم ہو گیا ۔ سوج دست و پا ہر اک تہم ہو گیا

کھینچ کر ڈلوا دیا دربار مین ۔ یہ خبر پہونچی جو ہر بازار مین

وارث اوسکی لگئے آرات کو ۔ جب بخود آیا تو پایا بات کو

یعنی دستور زمان دشمن نہ تھا ۔ یا وہ کچھہ نا آشنائی فن نہ تھا

غالباً پایا غلط اشعار کو ۔ خوش نہ آیا اوس کرم کردار کو

جو ہے سو خود سری سے باز آئی — تربیت ہو نیکو او ستادوں کی جاے

ورنہ کرتا ہیچ گوئی ہرزہ رنگ — ریختہ شاعری ہو جاتی تنگ

تب جو مین شلاق کی یہ خام تہا — اب جو آیا لایق انعام تہا

قصہ کوتہ تہی ممیز درمیان — ننگ ہے کرم مزابل پہ بہی بیان

بے تمیزی سے ہے رایج ابتری — جسکو دیکہو خود نمائی خودسری

نے بیان کا ہے سلیقہ نے زبان — اسپہ ہے ہر ایک سحبان بیان

بس تعلم وقت زبان بازی نہین — چپ کہ دوران سخن سازی نہین

کون حرف خوب کو کرتا ہی گوش — بات کی فہمید کا ہے کسکو ہوش

بے تمیزون سے بہرا ہی سب جہان — ہے دماغ حرف ہمکو بہی کہان

تمام شد

## مثنوی در ہجو نااہل مسمی بزبان زد عالم

سنیو ای اہل سخن بعد از سلام — چہیڑتا ہے مجہکو ایک تخم حرام

پر نہین مرغی کا گرم طیر ہے — وہم مین شہباز کا ہم سیر ہے

کام مجکو کچہہ نہین ہے اور سے — بلکہ اس بہی طرز سے اسطور سے

کسب جو کرتے تھے یہ فن شریف ‏ / ‏ اونمین سے کوئی نہ تھا میرا حریف

کتنے اک نومشق تھے گرم سخن ‏ / ‏ سو بچارے آپہی ناآگاہ فن

مدعی میرا ہوا یہ بے ہنر ‏ / ‏ مردۂ صد سالہ سا بے نور تر

کاسہ لیس بایۂ خبث و حسود ‏ / ‏ قلیۂ دہ روزے بھی بدنمود

آتے اچھا ہی جو اوسکو روک دو ‏ / ‏ ورنہ منہ دیکھو تو وہین اوک دو

باپ اوسکا سخت نادان نادرست ‏ / ‏ کوڑھ کرسی گندی بغلی فاق دست

ایک جا آیا شتر قد گھر گیا ‏ / ‏ وان شتر غمزہ سا مجھسے کر گیا

رہ گیا مین جی کے لوہو کا سا لہو ‏ / ‏ یعنی دیکھون بیٹھے ہے کس کل یہ اونٹ

اس تحمل پر نکلی مطلق نظر ‏ / ‏ خار پہلو کا ہوا ہر جا بجر

جب لگا ہے ناچنے مستی سی خوب ‏ / ‏ تب لیا مین نے قلم کی زیر چوب

مستی اسکی ساری اب جھڑ جائیگی ‏ / ‏ دھوم ساری گلیوں مین پڑ جائیگی

جب جڑون سے مارنا ہموار کہائین ‏ / ‏ کج خرامی سے تب اپنی باز آئین

راہ سیدھا ہو کی چلنا ہے سلے ‏ / ‏ اونٹ جب آیا پہاڑ و نکو تلے

اونٹ کی خلقت پہ ہے قدرت کو ناز ‏ / ‏ اسکی خلقت کم ہے کیا ای بی نیاز

ہیت اسکی مضحکہ ہے سوانگ ہے ‏ / ‏ جیسے اوج بن عنق کی ٹانگ ہے

چپ قلم اب ہے ارادہ جنگ کا — پاس کبتک کیجے نام و ننگ کا

یان زبردستون کو دعوی کہا گیا — یہ چہپا رستم کہان سے آگیا

تا قیامت قسم کو دعوے بڑا — ہوکے تنکا سا پہاڑون سے اڑا

ہاتہی کی ٹکر کو ہاتہی ہی اوٹہاے — چیونٹی کا کیا جگر جو منہ پہ آے

جنگ ہاتہی کی ہو کو اوسکو ہوس — پر اوسی ہی موت کا ریلا ہی بس

ایک دہکے مین کہان وہ کامنی — پودنی کی سی ہے اوسکی خصمی

مین نے پاس اوسکا کیا حد سے زیاد — پر کمی کرتا ہے یہ ابنا زیاد

قبلہ کہتے کہتے حاجی ہوگیا — پاس ظاہر چہوڑ پاجی ہوگیا

رشک شہرت سے مری مرنے لگا — میری عزت کا حسد کرنے لگا

لگ گئی چپ اوسکو میرے شور سے — یہ نہ سمجہا ہے خدا کی اور سے

یہ قبول خاطر لطف سخن — دی ہے کب سبکو خدائی ذو المنن

ایک دو ہی ہوتے ہین خوش طرز و طور — اب چنانچہ میر و مرزا کا ہے دور

خصمی وہ کریے کہ ہو معقول خلق — نے انہون سے جو کہ ہو مقبول خلق

دشمنی تہی اوسکو مجہسے کیا ضرور — حیف ایسی عقل لعنت یہ شعور

ہون جو مین یہ تو فکن تو ہی یہ کیا — غور کے آگے ذرہ کب ٹہہرا رہا

جھڑ گیا ہووی دماغ اوس کا تمام | پڑھتے پڑھتے شور سی ہر صبح و شام

وہ حرف جوروسے جا بکا جا ہوا | ایسا الو ناخدا پیدا ہوا

دیکھکر انکی خرامی بارے سرو | ایک کوتک نے کی تقلید تدرو

کود کر چلنے لگا آخر کو راہ | اپنی ہی رفتار بہولا رو سیاہ

کاشکے ہووین مخز شیخ و شاب | جیوڑی سا منہ جو پکارے کاہی باب

بد نمائی اسکی ہے بے ساختہ | گیا ہے یان عشق بچہ انداختہ

دیکھہ اسے یاد آوے قدرت کاملہ | کیا بلا ہے یا وہ خوک حاملہ

گرگ گردن خوک جسم غوک سر | غول صحرائی کا بچہ ہے مگر

چار سکھیان کیکے شاعر ہوگیا | اس فن مشکل کا ماہر ہوگیا

باپ کو ان نے بنار کہا ہے اوت | ہین کہان ایسے سعادت مند پوت

کم ہوا ہے گا جو اسکا زور پا | جانتا ہے اسکو پیری کا عصا

کچھہ نہین معلوم اسکو سر کار | تب تو ٹھہرا دیا ہے اسکو راز دار

اس زنا زادی نے جو لب وا کیا | پہلے باکا راز ہی رسوا کیا

ایک دن شب کو نہین جلوا دیئے | یار ماسکے باپ کو کھلوا دیئے

پھر حقیقی باپ سے جا کر ملا | اس مجازی کا کیا اس سے گلا

ان کمینون کا گلہ کیا کیجیے ایسے ذس پیدا ہون گرتہ سیجیے

کہتے ہین سرگرم بیباکی ہے یہ ہون تو ہون ناپاک کیا پاکی ہے یہ

لکہیے اس فرقے کے اب تا چند ذم خط بناوین ایسا کرے کف قلم

گرچہ انکو کہتے ہین آکمیم وار لیک انکا منہ نہ دیکہین کاش یار

صاف قینچی پر نہین چڑہہ ہوائے گر نہ ہو اسمین پہر ہو جائے

جا بجا ہے اس قوم کی کیا تیز چال آگے ہی آوینگے جتنے ہونگے بال

ایک سفید انکو نہین چننے کی تک ہو تو ہین دشمن یہ کالے بال تک

کیا کہون کیسے ہین اونہہ یہ لچر کیجیے اصلاح عاید ہووے شر

کہرچہین ایسا سر کہ کردین پایمال سید ہیان جب سنلین تب لین وہ لگا بال

معتبر انکے جو حجامی ہین اب ہند مین وہ تیرہ روشنامی ہین اب

کوئی لیجائے جو حاجت غسل کی چلو چلو پانی پر دیتے ہین جی

نعتین کرتی ہی گذری اسکو وان غسل مین فرصت تشہد کی کہان

بیٹہے حجامی خانے مین کیا غسل کر جیب شاگردون نے وان رکہی کتر

لیک پہر اجرت کے اوپر جنگ ہے لات ہی گالی ہی پہر سرجنگ ہے

اوس سقادہ مین گیا تہا اک حریف اسکی فی الجملہ طبیعت تہی ظریف

## ہجو عاقل نام ناکسی کہ سگان او نسی تمام داشت

اک جو چڑکو رزق کی وسعت سی ہو گئی — تنگی کی حوصلے نے تو رحبت سی ہو گئی

کتون کی ساتھہ کہانی لگا کتون سے معاش — چچڑی کی طرح شام و سحر کتونکی تلاش

پاکیزگی طبع و لطافت وہ بر طرف — کتا بغل مین مار کر لگا پہرنی ہر طرف

دُتکار و کتے کو تو لہو اپنا وہ پیئے — ہے اسکی استخوان شکنی کتون کے لیے

یا جہوٹے ہاتہہ کتے کو مارا تہا کبہی — یا کتون سے چٹاتا ہے اب اپنی منہ کو بہی

کتے ہین پاس کتی ہین جیب و کنار مین — کتی ہین آستینو نمین کتے ازار مین

آیا جو ایک روز وہ بے تہہ چپا ہوا — کتا ازار اسکی سے نکلا بندہا ہوا

یک سگ گزیدہ کی طرح جہونکنے لگا — پہر کہول اسکی منہ کتین چوٹنے لگا

ایسی بہی ہمنے دیکہی نہین کتونکی ہوس — گردن مین اپنی ڈالی پہرے روز و شب مرس

تکڑا ہو جبکے ہاتہہ مین یہ اوسکا یار ہے — جیسے سگ سرائے سگ ہر سوار ہے

کتونکی جستجو مین ہو اور رہا باٹ کا — دہوبی کا کتا ہی کہ نہ گہر کا نہ گہاٹ کا

تہکتا ہی پہر جو کرتی ہو گی دوڑ اور پہاڑ — لیتا ہی بیدماغ ہو لوگونکی کپڑے پہاڑ

جو ہڈیون پہ لڑتا رہا ہو بسان سگ — ہو آدمیت اسکو بہلا کس مقام تک

| | |
|---|---|
| جسکو خود خراب کرے پہر وہ کیا کرے | کیونکر زبان نکالی نہ جون سگ پہر ارکر |
| آواز دیوے کتون کو توڑی جہان اٹہا | مرجاے گا یہ بہونکتے ہی بہونکتے نزان |
| ہے بسکہ سگ پرست مرگیا جو یہ دنی | تو شتے مین اسکی ہوگا نہ کچھہ غیر سگ کتا |
| کتون کی پیچہے پہرتا ہے گلیون مین خوار ہو | یہ سب ہے اس لیے کہ ہر اک جا ہی شور ہو |
| اس وضع ساختہ کی ہوں احمق فریفتہ | بہرہ ہے جسکو عقل سے وہی کیون ہو شیفتہ |
| ہے اسطرح کی معرکہ گیرون سے جہان | بہتیرے ایسے کتے نچاتی پہرے ہین یان |

## مثنوی در ہجو خانہ خود کہ بسبب شدت باران خراب شدہ بود

| | |
|---|---|
| جسم خاکی مین جسطرح جان ہے | اسطرح خانہ ہم پہ زندان ہے |
| ظلمتین اسکی سب پہ روشن ہین | زندہ در گور ہم کئے تن ہین |
| ہے جو سرکوب اک بڑی دیوار | وان سے جہان کو تو ہے اندھیر اغار |
| بخت بد دیکہہ سارے پہ نالے | اُسکے معمار نے ادھر ڈہالے |
| اب جو آیا ہے موسم برسات | دکہو ہے اپنی ہان اندھیری رات |
| صحن مین آب نیزہ بالا ہے | کوچہ موج ہی کہ نالا ہے |
| مینہ مین گہر کے پانچ چہہ چہپر | ہم غریبون کے ہوتی ہین سر پر |

مثنوی در تعریف سگ و گربہ که در خانۂ فقیر بود

موج کشتی ستون مین بیٹھے | جان غمناک خون مین بیٹھے

لے گیا پیچ و تاب پانی کا | کوٹھری تھی حباب پانی کا

یون ڈھا گھر کہ بار خاطر تھا | آہ کسکا غبار خاطر تھا

اکھڑے دہلیز سب منڈیر گری | لہر پانی کی جھاڑو دیتی پھرے

ساری بنیاد پانی نے کاٹی | اینٹ کے گھر کو کر دیا ماٹی

جھک گئے سب ستون در بیٹھا | وہی چھپر کھڑا ہے گھر بیٹھا

جب اجاڑی پہ آگئی چھت ٹھہری | ہم سبھو مین یہ مصلحت ٹھہری

آؤ اب چھوڑ کر یہ گھر نکلین | کسو ٹھی پہ بیٹھ کر نکلین

دیکھے مرنے سے ڈوب مرنا خوب | ہے کنارا یہان سے کرنا خوب

سنکے ہر یک کے جی مین ڈر آیا | خاطرون مین یہ حرف ٹھہر ایا

گٹھری کپڑون کی مین اٹھائی تھی | سر پہ بھائی کے چارپائی تھی

بوجھ کپڑون کا جنے باندھا تھا | اسکا سارا انگار کاندھا تھا

ساتھ کوئی چراغ لے نکلا | کوئی سر پر ایاغ لے نکلا

چھاج کی کر کے کوئی اوٹ چلا | مینہ کے مارے کوئی لوٹ چلا

منہ پہ جھلنے کو ایک نے رویا | ایک نے سر کے کا کیا کھویا

گھونس جب فکر ہی مین مرتی ہو — موش دشتی پہ کیا گزرتی ہو

کوئی چھچھوندر جو بستی مین ہے — سو وہ بچہون کی مرثیہ خوان ہے

ایکدن گھر مین ایک گھونس آئی — اپنے پاؤن اجل لیے لائی

گھونس کیسی تباؤن غیرت سوس — طاق ہے جسکے آگے طاقت سوس

یا کوئی مادہ خوک آبستن — یا کسو چھوسے کے برادر زن

پھرتی پھرتی جو صحن سے خوشحال — پای دیوار بیٹھے سر کو نکال

کہین اودھر سے شیر جاتا تھا — پھیرتا منہ پہ پنجے آتا تھا

پڑ گئی اسکی اسپہ چشم کبود — نیلا پیلا ہوتا دکھاؤن دود

پنجہ جھنجھلا کے ان نے گذرانا — بارے کچھ گھونس نے اسے جانا

پر اسے خوف جان نہ آیا کچھ — غالب آیا نہ اسکا سایا کچھ

ٹھٹکا یا پھرانی جاتا لو — کیونکے تھا یہ تو شیر کا خالو

پھر تو بگڑی ہے وو نہین اکہر — چوٹ ہوتی ہے واؤ پایا کر

غصہ جز موش کو بھی آن چڑھا — اتفاق اس جگہ تھا ایک گڑھا

دو بون لڑتے ہوئی گڑھے مین — کیچ کو کاٹتے پڑے اس مین

ناخن اس شیر کا کچھ ایک گرا — شور محشر گڑھی کے بیچ پڑا

دی ہرن کو بھی جلدی مین بتا | بیگانیان سگ لوند کیا گتاہ

اڑتی چڑیا انہین نے ماری ہے | استخوان سگ شکاری ہے

یہہ جو غصے مین آوے تو غضب | اسکے مارے ہوے ہین ہار عجب

منہ مین دیتے ہین اسکے جب مشغل | طرفہ دم لابہ کرتی ہے اچپل

منہ مین اپنے لیے فتیلی سے | سگ لیلی کی ہے قبیلی سے

باہم اس بلی کتے کا یہہ ربط | کوئی دیکھے ہنو وسے اسے ضبط

کبہو جاتا ہو ہے یہہ کوٹہے پر | لگی رہتی ہے اسکی چہت سے نظر

اور سی دشمنی جانے ہے | اسکی یہہ باولی ودانی ہے

دوہون شوخی سے مارہتے ہین | سگ وگربہ کی چال رہتے ہین

## مثنوی در مذمت برشگال کہ باران دران سال بسیار شدہ بود

کیا کہون اب کی کیسی ہے برسات | جوش باران سے بہہ گئی ہے بات

بوند تھمتی نہین ہے اب کی سال | چرخ گویا ہے آب در غربال

وہی یکسان اندہیر برسے ہے | آسمان چشم واکو ترسے ہے

بڑھی ہو ندون کی چوٹ سے موریے
سنگباران جہان ہو وان مریے

پڑھتے ہین یار و رسس حیرانی
آرسی کے بھی گھر مین ہے پانی

آرسی مین سو کب نکلتے ہین
مردم آبی پھرتے چلتے ہین

کشتے ڈوبے گرے کہان ہین اب
سنگ آبی ہی مین جہان ہین اب

وسعت آب پوچھ مت کچھ یار
کوچے موجون کے ہو گئے بازار

مسجد اب سارے گھر تو آتی ہین
زاہد خشک ڈوبے جاتے ہین

تنا ٹھہرنا برابر ان کے شاق
مسجدون نے کیا ہے استغراق

سینہ تو یان اب لگے ہی رہتے ہین
سارے عالم کے کام بہتے ہین

غرق ہے چڑیا یا گلہری ہے
خشکی کا جانور بھی بحری ہے

سینہ ازبسکہ ببہا ہے گا
یک جہان کو ڈبو رہا ہے گا

شعر کی بحر مین بھی ہے پانی
بہتی پھرتی ہے اب غزل خوانی

لائی بارندگی کی چالاکی
آب خشک گہر پہ نمنا کی

ہے زراعت جو پانی ذی ماری
ہو گئی آنجست تر کاری

آب ہے گا جہان کے سرتا سر
خوف سے سوکھتا ہے میوۂ تر

مست ہو ہو گئے ہین مست شراب
غوطے کھاتے پھرین ہین عالم آب

## در تعریف آغا رشید که خطاط بود بفرمائش میان اعز الدین که فقیر و خوشنویس بوزند

| | |
|---|---|
| میر خطاط یک قلم دیکھے | لیکن آقا سے لوگ کم دیکھے |
| یعنے عبد الرشید تھا اوستاد | خوشنویسی کی جسنے دی ہے داد |
| خط کی خوبی کا اسکی ابتک ڈھنگ | صفحۂ روزگار پر ہے رنگ |
| وہ تصرف کہین جو کرتا ہے | شکل نقاش رنگ بھرتا ہے |
| حیرت افزا ہے حسن ہر تحریر | مشقی اسکے ہے قطعۂ تصویر |
| خط شیرین جو اوسکا پاتے ہین | ہم حلاوت بہت اٹھاتے ہین |
| لگ گئی ہے قلم تو جادو ہے | مد جہان ہے کسو کی ابرو ہے |
| سطر لکھتا نہین خفی کے وہ | خط ہے خوبان کی پشت لب کا وہ |
| ایسا لکھنا کسو کی طاقت ہے | ہے جلی سب تو ایک بابت ہے |
| خط مین کیسا ہے کوئی کامل ہو | اسکا کب نقطہ مقابل ہو |
| حرف کس کس اداسے لکھتا ہے | کون ایسے صفا سے لکھتا ہے |
| ہے الف قامت نکورویان | لام ہے زلف سلسلہ مویان |

شوخی کر اسے نازپیشگی سے ہے — وہ ہے کہ جسے ہمیشگی سے ہے

جو عکس پڑا ہے جام مے مین — آتی ہے صدا اسیکی نی مین

ہے جلوہ گری مین یان بصد ناز — وہ مست گذارہ سر انداز

سو رنگ ہین اسکی یاد رکھہ تو — ہر جلوہ سے دلکو شاد رکھہ تو

لم مین جو کچہہ شہود مین ہے — ہر لحظہ اسی سجود مین ہے

کہہ یاد اسی کو اور مے کو پی — جیتا رہے کوئی دن تو نوش جی

اب روے سخن چمن کو کر لیجے — مینا سے دل اور مے سے بہر لیجے

آئی ہے بہار مے گساران — پہولی ہین چمن مین گل ہزاران

آئی ہے بہار رو ہر خیابان — ہے لطف ہوا سے گل بدامان

آئی ہے بہار زہد کیشان — ہے توبہ بادہ دل پریشان

آئی ہے بہار صحن گلزار — کرتا ہے نوا سے سینہ افگار

لایا ہے بزور اسکا نالہ — مجکو بہی بہر لے سیر لالہ

ساقی جو کہ دن مین بی اوئی — معذور رکہہ اب بہار آئی

گل بادصبا کے تا کمر ہے — دامان بلند ابر تر ہے

غنچے کی گلابیان بہری ہین — تکلیف کے منتظر دہری ہین

شیخ آئی کو تو میکدے میں آیا — پر ہو کے بہت خراب نکلا
یک جرعہ شراب ہی میں واعظ — ہر مسخرگی کا باب نکلا

تھا غیرت بادہ عکس گل سے
جس جوے چمن سے آب نکلا

ہو صرف شراب کاش ساقی — یہ شیشۂ عمر ہے جو باقی
بے ساغر مے خنک ہے جینا — رکھتا ہے شگون شراب پینا
لا بادۂ کہنہ سال تو ہے — سجدہ بھی بابت گرو ہے
دروازۂ میکدہ کھلا ہے — ہر پیر و جوان کو صلا ہے
انڈی سے ہر ایک مست جوں تاک — لیتے نہیں نام دامن پاک
ہر مغبچہ زیر سر ہے — ہر گوشے میں عالم دگر ہے
مستی نگاہ عقل دشمن — خوبی خرام مرد افگن
کہتے گئے صاحب کرامات — ہم بھی نہیں قابل خرابات
جو لوگ کہ اس جگہ سے اوٹھے — کب حلقہ و خانقہ سے اوٹھے
یاں پیتے ہیں جام بیخودی کا — ہے دور تمام بیخودی کا
مستی سے ہر ایک صبح صد بار — خورشید کا سر ہے اور دیوار

اب دل میں مرے بھی جوش آیا
اب وقت وداع ہوش آیا

| | |
|---|---|
| وہ کام دل سبو بدوشان | یعنی کہ وہ ہے شراب جوشان |
| وہ موجب دل خوشی کہان ہے | وہ دارو بہشتی کہان ہے |
| وہ جسکی طرف کو ہے تہ دل | یعنی وہ ہے شیشہ ماہ منزل |
| وہ آتش تیز آب آمیز | وہ عصر بدہ جو وہ فتنہ انگیز |
| وہ مقصد جان ناامیدان | وہ رو سپیدئے روسفیدان |
| وہ رونق کارگاہ شیشہ | وہ شوکت بارگاہ شیشہ |
| وہ جس سے ہر توبہ ہو پریشان | وہ جس سے ہو گفتگو پریشان |
| وہ دامن خشک جس سے جل جائے | ثابت قدمون کا پا تو چل جائے |
| وہ سرخی چشم خوبرویان | اسباب خرابی نکویان |
| وہ دلبر خود سرو شلائمین | وہ رہزن راہ دین و آئین |
| وہ جس سے غبار دل سے دہو دون | مینا کے گلے سے لگ کے رو دون |
| مستی کی مجھے بھی خواہشین ہین | اس عقل سے دلکو کاہشین ہین |
| لا اسکو جو آستین جھاڑون | پھر ہاتھ چلے تو جیب پھاڑون |
| بیہوش شراب ناب رہیے | ہون تا بکجا کباب رہیے |
| ہے مستی بیخودی ضروری | کھل جائے مقام بے شعوری |

## مثنوی مسمی بجوش عشق

ضبط کرون مین کب تک آہ اب — چل اے خامے بسم اللہ اب

کر چک دل کا راز نہانی — ثبت جریدۂ میری زبانی

یعنی میرا ایک خستہ غم تھا — سرتا پا اندوہ و الم تھا

آنکھ لڑی اوسکی اک جا گہہ — بیخود ہو گئی جان آگہہ

صبر نے چاہی دل سے رخصت — تاب نے ڈھونڈی ایکدم فرصت

تاب و توان شکیب و تحمل — رخصت اوسے ہو گئی بالکل

سینہ فگاری سامنے آئی — بیتابی نے طاقت پائی

کہتے آئے داغ سیاہی — کام جگر کا کرنی تباہی

خون جگر ہو بہنے لاگا — پلکون ہی پر رہنے لاگا

خواب و خورش کا نام نہ آیا — ایک گھڑی آرام نہ آیا

چاک جگر سے محبت ٹپکی — آنسو کی جا گہہ حسرت ٹپکی

سوز سے چھاتی تابا گویا — اور پلک خونناب گویا

آہ سے اوسکی مشکل جینا — درد فقط تھا سارا سینا

جدول جاری چاک گریبان پہ | گوشہ دامن وقف مژگان

دیدۂ تر کے دریا تھا بل | ساحل خشک لبی کے سائل

ہر دم ہو ہر سمت کو جاری | خون باری سے سیل بہاری

تشنہ لبی اک منہ پہ پپڑا | لب جس جسکا ہووے نہ دریا

خاک بسر آشفتہ سری سے | شور قیامت نوحہ گری سے

سر تا پا آشفتہ دماغی | داغ جنون دے جسکو چراغی

غم سے گرچہ دم بھی کہین تھا | جامے مین اک تار نہین تھا

وادے پر جب اپنے آوے | صحرا صحرا خاک اڑاوے

کلفت دل جب خاک فشان ہو | اشک کی جاگہہ ریگ روان ہو

گل اون نے از بسکہ کہائے | پہولونکی چہڑیان ہاتہہ سے

دل کے غبار نے راہ جو پائی | شہر مین گویا آندہی آئی

سر پر اوسکے سنگ ہمیشہ | جی پر عرصہ تنگ ہمیشہ

آہ سرد کرے وہ عریان | بید سا کانپے ہوی پریشان

گرد کے نہ اوسکا پیراہن | دامن صحرا جس کا دامن

یار دامن تار گریبان | دامن قرب جوار گریبان

سرنے کب سے دیکے قابل | مذہب اوسکا سیر کے قابل
کیا کہے کیا کچھ تھا | القصہ وہ ایسا کچھ تھا

## در صفت گلبری که با وعلاقه دل بود

وہ کیا تھا جسپر عاشق | جی سے تھا یہ عاشق صادق
دیدہ گل مین جا گھر اوسکی | نکہت گل گرد رہ اوسکی
چشم پرہ سارا چمن اوسکا | نقش قدم تھا یاسمن اسکا
آگے اوسکے کبھو نہ خوش آیا | یہ رو گل نے کہان سے پایا
گل آشفتہ اوسکے رو کا | سنبل اک زنجیری مو کا
جب وہ چہرہ تابندہ ہو | ماہ دو ہفتہ شرمندہ ہو
زلف اوس چہرے پر تابندہ | کاکل صبح سے خوش آیندہ
دیکھ اوس رخ کی نور افشانی | شمع مجلس پانی پانی
ہو ہر چند یہ بدر کامل | اس چہرے کی ہو مقابل
حوصلہ کتنا اس بے تہ کا | منہ دیکھو آئینہ سہ کا
رکھتی تھی دعوے چشمی پر | لیکن اسکے چشم نظر کر

چشم کرشمہ جان تغافل — شایان اوسکی شان تغافل

کیا جانے وہ حال کسو کا — تیھر دل اوس آئینہ رو کا

پاتے ہی ابرو کا اشارا — غمزے نے اک خنجر مارا

جب وہ خرام ناز کری ہے — جیکو جو رنیاز کرے ہے

رخصت دی گر عشوہ گری کو — ایک ہی جلوہ بس ہے پری کو

ہنسنے مین وہ صفائی دندان — برق خرمن عالم امکان

رشک سحر کو صافی تن پہ — خون صحرا جی اوس گردن پہ

آہ صفائی اوس سینے کی — غیرت افزا آئینے کی

شکل جبین مین یہ ناز کہان ہے — صورت ہے انداز کہان ہے

ایسا خوب جہان مین کہین ہے — رحم ہے اسپر اب جو نہین ہے

جب وہ شکل نظر آتی تھی — کلفت دل کی نکل جاتی تھی

رنگین وسکی اوس کف پاسے — حنا مین نکو یان اپنی جاسے

چشم کرو انصاف کے گردا — یوسف و شیرین لیلی عذرا

کون ہوا اس محبوبی سے — خوبی تو تھی پر اس خوبی سے

بار نزاکت کیونکی اوٹھاوے — شاخ گل سا لہکا جاوے

[illegible]

رخصت کو اس پاس بہی آیا | جلتے کے تئین اور جلایا
وقت وداع قیامت گزرا | سر سے آب حسرت گزرا
ایک دم بیخود ہو کے رہا وہ | اودہر سے آگے آپ گیا وہ
آنکہین لگین ناسور ہو بہنے | دیکہکر اوسکو لگا یہ کہنے
ظلم ہے تو ہو پیتے رہیے | جان گئے پر جیتے رہیے
عمر عزیز چلی یون جاوے | اور فلک آنکہون سے دکہاوے
آخر کر کے خدا کے حوالا | آئینے پر پانی ڈالا
تا کے وہ منہ دکہلاوے شتابی | راہ دور سے آوے شتابی

یار گئے پر میر جواب ہے
جان سے خالی اک قالب ہے

راقم غم ہے وہ دل تفتہ | نام بر اوسکا رنگ رفتہ
مجہسے فرصت اوسکو کہان ہے | قاصد اشک ہمیشہ روان ہے
خط لکہتا ہے اس مضمون سے | تر ہو بال کبوتر خون سے
خط سے اک آتش پر ہووے | جس سے کباب کبوتر ہووے
جب درد دل اون نے لکہا ہے | شعلہ خط مین بیٹہ دیا ہے

پہر کہا کہ پہر کہا کہ جگر کا
اشک نہین آنکہون سے ٹپکا
[illegible] دل کی تمنا
[illegible] گلشن گلشن
[illegible] دامن دامن
[illegible]



[illegible]

## مثنوی باعجاز عشق

ثنائے جہان آفرین ہے محال
زبان اسمین جنبش کرے کیا مجال

کمالات اوسکے ہین سب پر عیان
کرے کوئی حمد اوسکی سو کیا بیان

کہون کیا مین اوسکی صفات کمال
کرے ہے عقل کل یان پریشان خیال

خرد کنہ مین اوسکی حیران ہے
کہان یان پریشان پشیمان ہے

زمین و فلک سب ہین اوسکی حضور
مہ و خور ہین اوس سے ہی لبریز نور

یہ صنعت گری وس ہی صانع سے ہے
کف خاک کو آدمی کر دکھائے

نہ آوے کسیکی جو ادراک مین
سو رکھہ جاے وہ اس کرۂ خاک مین

کرے ہیگا تمثیل و تشبیہ سے
منزہ ہے وہ بلکہ تنزیہ سے

وہی حاصل مزرع آسمان
کہ اون دانے مین خرمن نہان

سفید و سیہ کو نہین اوسکی بار
ورنی سے زمانے کی لیل و نہار

## در توحید النشاط از حضرتی که
## فقرہ یکتاے اوبعالم دو دیدہ

| | |
|---|---|
| کروں اسکی قربت کا کیا میں بیان | کہ تہا قاب قوسین او دنا مکان |
| مراد یہ پاسکے فرق نیاز | کیا جسکی خلقت پہ صانع نے ناز |
| بصورت اگر عبد مشہود ہے | حقیقت کو پوچھو تو معبود ہے |

نہیں پا شکستوں کا اب دستگیر
محمد ہیں اور آل ہیں اوسکے ضمیر

| | |
|---|---|
| گنہگار ہوں جیسے بیک اس سے ہے | توقع شفاعت کی ایک اس سے ہے |
| درود آل پر اسکے ہر صبح و شام | وہ ہی شافع حشر خیر الانام |
| پلا ساقیا بادۂ لعل گون | کہ ہو جائیں سرخ انکھیں مانند خون |
| ہے اب حرف مستانہ کا دلمیں جوش | کر آویزہ گوش گر کچھ ہے ہوش |

## مناجات بطور عاشقان اردو

## در بلائے جدائی گرفتار

| | |
|---|---|
| مرا زخم یارب نمایاں رہے | پس از مرگ صد سال خندان رہے |
| رہی دشمنی جیب سے چاک کو | صبا دوست رکھے مری خاک کو |
| مژہ اشک خونیں سے سازش کرے | غم دل بھی مجھپر نوازش کرے |

## در تعریف عشق خانمان آباد و آزادگان برنا نهاد

زہے عشق نیرنگ سازی تری — کہ ہے کھیلنا جی پہ بازی تری

تجھی سے ہے آب رخ زرد زرد — تجھی سے سرے دلمین اٹھتا ہے درد

تجھے ربط کفار و دیندار سے — تجھے رشتہ تسبیح و زنار سے

تجھی سے ہے بلبل کو نوحہ گری — تجھی پر ہے قمری بھی خاکستری

ترا جذب دریا کو بہنے نہ دے — ترا شور صحرا کو رہنے نہ دے

تجھی سے دل شاد غمناک ہے — تجھی سے مرا سینہ صد چاک ہے

تمنا کو تو نے کیا ہے شہید — تجھی سے نہ برآئی میری امید

تجھی سے ہے مجنون صحرا نورد — تجھی سے ہے فرہاد کوہون پہ فرد

تجھی سے گلوبند ہے خستگی — تجھی سے ہے وابستہ دل بستگی

تجھی سے دل عاشقان ہے کباب — تجھی سے ہے پروانہ آتش بتاب

ترا کام دیتا ہے بدنامیان — تری راہ میں دیکھے ہین ناکامیان

تجھی سے سراسیمہ ہین یار لوگ — تری تیغ سے قیمہ ہین یار لوگ

تجھی مین ہین یہ کار پردازیان — تجھی پر ہین موقوف جانبازیان

رباعی فی درویش جگر ریش کہ این بلا در سر آمد

کسو معتبر سے روایت ہے ایک — کہ درویش سے یہ حکایت ہے ایک

اسکے سے مقدور تک سب کہیں | صدا اسکا منہ دیکھتے ہی رہیں

وہ اک دودمان کا تھا روشن چراغ | جلاتے تھے سارے اسی پر دماغ

وے اسکے دلمین اک آتش نہان | کہ دیکھے جلا اس سے سارا جہان

سب آرام جاہین اسے اضطرار | سراپا تلک ایک دل بیقرار

نہ کچھ ہوش گھر جانے کا اسکو تھا | تشتت نہ مر جانے کا اسکو تھا

نہ طاقت تھی تن مین کچھ جی مین تاب | نہ دل پاس نے صبر و آرام و خواب

سر راہ دل قیمہ قیمہ لیے | یہ کہتا تھا مر جائیے بس جیے

سن اس نوگل عشق کی بیکلی | رہا کرتی ماتم سرا وہ گلی

دل و صبر و ہوش و توان و حواس | رہین اسکی وحشت سے سارے اداس

نہ ناموس کا ننگ نے نام کا | مرا دوست دشمن تھا آرام کا

شب و روز فریاد کرنا اسے | کئی بار اک دم مین مرنا اسے

تماشے کا دیوانہ پیدا ہوا | زمانے کو چندے تماشا ہوا

جو دم ہے طپش تو شتابی کرے | تسلی دل کی خرابی کرے

کرے طرح داغون سے وہ باغ کو | روانی اسی سے رز داغ کو

دل غمزدہ سے محبت اسے | قیامت خوشی سے عداوت اسے

## رفتن درویش پیش انجمن و فغان از خویش و دلبری کردن وی بشان انجمن

زن زمرد کی ہون زبان سے بہ تنگ
ہوا ہون مین ساری قبیلے سے تنگ

سراغون دلمین طپیدہ ہون مین
کہ آہ بلب نارسیدہ ہون مین

تری دوری مین ہو پہونچی ہے ای حبیب
ہوا اب دم واپسین بہی قریب

جگر تو ہو پانی بہا غم کے بیچ
یہ دم بہی ہوا ہی کوئی دم کو بیچ

سمجہنا یہ بہی ای مرے سر پہ خاک
کس امید پر مین ہوا ہون ہلاک

توجہ سے دراو پر نظر آ گئی
رہین آختین میری سر پہ نہی

نہ نامہ نہ پیغام نے رسم و راہ
یہ نہین ہوتی جاتی ہے حالت تباہ

دل و دیدہ سب مدعی ہوگئے
تماشائی مجہ پر بہت رو گئے

کئی بار جان لب پر آ پہر گئی
کہان ہے تو ای گل ہوا پہر گئی

یہ حیران ہون صبر آتا نہین
تصور ترا جی سے جاتا نہین

خراش جگر سے ہے جہائی ہین زرد
کہ جیسے ہوا جائے ہے رنگ زرد

رہا کرتی ہے داد بیداد یان
دل شب سے گذری ہے فریاد یان

سرہ تک آ دیکہہ یہ خستہ حال
کہ ہے نقش پا کی طرح پایمال

ترے دور غم مین تو جون کہیا
سنا ہی کیا نام مہر و وفا

نہ آیا نظر کے ادا ہے ولیک
نہ اتنا کہ جاتا رہا جی سے ایک

غم درد پنہان سے ہے گو آشکار — یہ مجھسے بیان کر کہ ہون رازدار

کہین دل لگا ہو تو یہ مجھسے کہہ — کہون اس سے جا کر غمین تو نرہ

جہان کو تو بھیجے وہان جاؤن مین — کہے کام جو تو بجا لاؤن مین

جو حورِ بہشتی بھی ہو تیری یار — کرون مین ملک کی طرح وان گذار

خدا جانے کیا جی مین بات آگئی — کہ میری بھی دلجوئی کچھ بہا گئی

یہ سنکر جوانِ زخود رفتہ نے — جگر سوختہ اور دل تفتہ نے

کیا سوزِ دل کو لبون پر نمود — زبان تاب کہانے لگی جیسے دود

سخن ہونے لاگے نمودار کچھ — لگا کرنے پیچیدہ گفتار کچھ

کہ جس سے یہ معنی ہوئے مستفاد — کہ اے غمگسارِ دلِ نامراد

جو دلجوئی میری سے ہے مد نظر — تو یان ایک محلہ ہے ٹک قصد کر

نہین اوسکو درکار کچھ جستجو — سرا ایک ترسا کی ہے قبلہ رو

زبانی مری ورنہ یہ جا کے کہہ — کہ احوال سے میری غافل نرہ

ترے واسطے خوب رسوا ہوا — مرے سر پہ ہنگامہ برپا ہوا

تسلی شکیبائی مطلق نہین — پر اب تاب تنہائی مطلق نہین

رہی جب تلک تن مین تاب و توان — اٹھایا تحمل کا بارِ گران

نگہہ دار تھی سرمے چشم کی
شہید اسکی چشمک کی وخستگان
مژہ موجب قتل جمع کثیر
چھپین اسکے غمزے مین کتنی سنان
جبین کھول دی اس پریزاد نے
روان اس شب افروز رشک شمع
وہ مردون کو زندہ دوبارا کرے
پری منفعل رنگ رخسار سے
خضر تشنہ اسکے ہے دیدار کا
سوا اسکی باتون کی سب باتین ہین
غرض اور سب یونہین کہنے کو ہین
لب سرخ اسکے وہ گلبرگ تر
تبسم مین اپنے وہ برق بہار
دہن غنچۂ ناشگفتہ سے کم
تبسم تنگ گر وہ دلکش کرے

طرحدار تھی اپنے ہی خشم کی
نشانے نگاہونکے دل بستگان
غرض سب تھے یہ ایک ترکش کے تیر
نمایان ہوئی سب پہ مرگ جہان
کہ چھین نمائی خوبان نوشاد نے
نہین ہے ہوا روشن کہ تھی رشک شمع
مسیحا جہان سے کنارا کرے
خجل کبک انداز رفتار سے
مسیحا شہید اسکے بیمار کا
جسے سنکے مردے بھی جی جاتے ہین
مسیحا کی لب یونہین کہنے کو ہین
چھپین جن مین دندان کی سلک گہر
دم حرف ہوتے سگے آبدار
سخن رہرو راہ تنگ عدم
تو گلشن مین گل صد چمن غش کرے

| | |
|---|---|
| کوئی رہ گیا تھا پیام جوان | جو تو پھر شتابی سے آیا میان |
| بیان کر جو کہتا ہو تجھکو شتاب | کہ ہے منتظر غیرت آفتاب |
| کہا مین نے ای پیر زن کیا کہون | عوا دار اِس نوجوان کا مین ہون |
| پیام اوسکا لایا تھا مین اِس لیے | کہ وہ بے اجل مرتا ہے ٹک جیے |
| سو یان سے گیا ایسا لیکر جواب | کہ جس سے نکلتا تھا ناز و عتاب |
| نہ تھی تاب حرف درشت اسکی تئین | گیا غم نے تھا نیم کشتہ اوسکی تئین |
| نہ مشغول یون نہین وہ زاری سے تھا | وہ بیتاب بے اختیاری سے تھا |
| نہ سمجھی یہ رشک پری اسکی تئین | دکھائی ادی عشوہ گری اسکی تئین |
| چڑھا اون نے تیوری اک انداز سے | کہا بیمزہ ہوکے یون ناز سے |
| کہ جسکو نہو تاب لانے کی تاب | شتابی سے مرتا ہے اوسکا صواب |
| ہوا سامھنے اسکے مین حرف زن | یہ اسکی زبان سے کہا مین سخن |
| جوان سنتے ہی کرکے ادہر نگاہ | سفر کر گیا جان سے پھر کر آہ |
| یہی ماجرا کہنے آیا ہون یان | خبر اوسکے مرنے کی لایا ہون یان |
| کہا اس نے کہ ای کشتہ غم کی جان | گیا آخر الامر جی سے جوان |
| یہ کہہ دس قدم وان سے مین تھا چلا | کہ اک شور کانون مین میرے پڑا |

کوئی نالہ بلبل سے ہے یادگار
خزان اس چمن مین ہی گل کی بہار

کہین ساقی دے آب گلرنگ کو
کشادہ ہی کر اس دل تنگ کو

گلے لگ کے مینا کے ٹک روئیے
فسانہ بہی آخر ہے اب سوئیے

## مثنوی مسمی بخواب و خیال

خوشا حال اوسکا جو معدوم ہے
کہ احوال اپنا تو معلوم ہے

رہین جان غمناک کو کاہشین
گئین دل سے نومیدیون خواہشین

زمانے نے رکہا مجہے متصل
پراگندہ روزی پراگندہ دل

گئی کب پریشانی روزگار
رہا مین تو ہم طالع زلف یار

وطن مین نہ اک صبح مین شام سے
نہ پہونچے خبر مجہکو آرام کی

اوٹہاتے ہی سر یہ پڑا اتفاق
کہ دشمن ہوئی ساری اہل وفاق

جلاتے تہے مجہ پر جو اپنا دماغ
دکہانے لگے داغ بالاے داغ

زمانے نے آوارہ چاہا مجہے
مری بیکسی نے نباہا مجہے

رفیقون سے دیکہی بہت کج ادا
غریبی نے اک عمر کی ہمسری

مجہے یہ زمانہ جدہر لے گیا
غریبانہ چندے بسر لے گیا

بندہا اس طرح آہ بار سفر
کہ نہ زاد رہ کچہ نہ یار سفر

کبھو کف بلب مست رہنے لگا
کبھو سنبل وار دردست رہنے لگا
کبھو غرق بحر تحیر رہا ہون
کبھو سر بجیب تفکر رہا ہون

پڑی فکر جان سیرے احباب کو | اوڑا دیوین سب گھر کے اسباب کو
ہوئی پاس کوئی تفاوت ہی ہو | سراسیمہ کوئی محبت سے ہو
کسوئی مرطا اندوہ سے گر ہلاک | گریبان کسو کا مرے غم سے چاک
جو دیکھون تو آنکھونسے تو ہو یہ | نہ دیکھون تو جی پر قیامت رہے
کہے چشم بندی کو بار زغیر | و لے منزل دل مین اس مہ کی سیر
وہی جلوہ ہر آن کے ساتھہ تھا | تصور مرے جان کے ساتھہ تھا
اگر ہوش مین ہون و گر بیخبر | وہ صورت رہی میری پیش نظر
اسے دیکھون جیدہر کرون مین نگہہ | وہی ایک صورت ہزارون جگہہ
نگہہ گردش چشم سے فتنہ ساز | مژہ آفت روزگار دراز
عجب رنگ پر سطح رخسار کا | مگر تھا وہ آئینہ گلزار کا
جو آنکھہ اوسکی ہنسی سے جا کر گری | دم تیغ پر راہ چلنے پڑی
مکان کنج لب خواہش جان کا | تبسم سبب کاہش جان کا
دہن دیکھکر کچھہ نہ کہئے کہ آہ | سخن کی نکلتی تھی مشکل سے راہ
سزا ہے جگر اس کسو کے لئے | جو سیب ذقن اسکا بو کر جیے
گل تازہ شرمندہ اس رسی ہو | خجل اسکے مشکناب گیسو سے ہو

کہین بادہ حسن سے ...
کہین نقش دیوار و پیمانہ ہے
کہین جلوہ پرواز ...
کہین ایستادہ بصد رنگ ناز
ہر ایک جا سے نازسے وہ سبق
در و بام تصویر کا ... ورق

کہ جو ما کروں بید مجنون کی طرز
رہے یاد اوس سرو موزون کی طرز

رہوں زرد مین گاہ بیمار سا
پریشان سخن گہہ پر یدار سا

پری خوا لکو لا کوئی افسون پڑہے
کسنو سے کوئی جا کے تعویذ لاے

طبیبون کو آخر دکہایا مجہے
نہ پینیا جو کچہہ تہا پلایا مجہے

دوا جو لکہی سو خلاف مزاج
کہا اس خرابے کو کار علاج

کہ سر رشتہ تدبیر کا گم ہوا
دل اوپر ہجوم توہم ہوا

درون خود بخود دیجو اسی رہے
پریشان دلی اور اداسی رہی

کروں بیکلی جاؤں تا ہر کہین
نہ گہر مین لگے جی نہ باہر کہین

قیامت جنون کا رہے سر مین شور
کہیجا جاے دل کوہ و صحرا کی اور

رہے شوق سر در گریبان دل
ہوا کہینچے صحرا کو دامان دل

سر آشفتہ زلف گرہ گیر کا
قدم حلقہ در گوش زنجیر کا

جنون آہ درپے ہوا جان کے
مجوز ہوئے یار زندان کے

گیا بند اک کوٹہری مین مجہے
کہ آتش جنون کی نگروان بجہے

لب نان اک یار دینے لگے
دم آب دشوار دینے لگے

کہان علم کا کسب فرصت نہ آہ
ہوا کا ہی وان گشت وزن گاہ

جفا ضعف سے جستجو کیا کیا نہ تھی — اقامت گئی یوں کہ گویا نہ تھی
پس از چند آنکھیں بھی تھکنے لگیں — نگاہیں بھی کچھ کام کرنے لگیں
بندھا ناتوانی کا رخت سفر — کیا طاقت رفتہ نے منہ ادھر
کسے تھا مری زندگانی کا دھیان — ولیکن نہایت تھا میں سخت جان
لگی جان سی آنے اعضا کے بیچ — کوئی روز رہنا تھا دنیا کے بیچ
پھرا ناتوان میں بہت درد سے — کہ نزدیک تھا عالم گور سے
غلط کاری وہم کچھ کم ہوئی — وہ صحبت جو رہتی تھی باہم ہوئی
وہ صورت کا تھا وہم دیوانگی — لگی کرنے در پردہ بیگانگی
پس از دیر آنکھوں میں آنے لگے — نہ دو دو پہر منہ لگانے لگے
تڑپکے مری اور اس پیار سے — غریبانہ سر مارے دیوار سے
کہیں تنگ تسلی کہیں بیقرار — کہیں شوق سے میر کی اختیار
کہیں واسطے میر و روتی ہو خون — کہیں دست زیر زنخ جی ستون
کہیں دلکو اپنے دکھاوے مجھے — مری بیوفائی جتاوے سبے
کہیں دست بر دل وہ رشک قمر — کہیں حسرت آلودہ مجھ پر نظر
کہیں بیدماغانہ سر گرم ناز — کہیں آتش شوق سے جانگداز

کہیں وہ روش جس سے ...
کہیں وہ طرح جس سے ...
کہیں حرف زن اسطرح ناز سے
کہ دیکھا گیا دل کس انداز سے
کہیں وہ ادا جس سے معلوم ہو
کہ جیسے وہ عاشق کہ مجروح ہو
کہیں وہ سخن جو جگر خون کرے
کہیں حرف ایسے کہ مضمون کرے

| | |
|---|---|
| غرض نا امیدانہ کرا کی نگاہ | نقش تو ہم گیا سوے راہ |
| نہ آیا کبھو پہر نظر اوس طرح | دکھاوے جلوہ گر اوس طرح |
| مگر گاہ سایہ سا مہتاب مین | ہو وہم سا عالم خواب مین |
| دل خو پذیر وصال دوام | ہے خوابمین روز و شب صبح و شام |
| اگر وصل خواب فراموش تھا | ولیکن وہی خواب کا جوش تھا |
| پلک سے پلک آشنا ہے وہی | ز خود رفتگی کی ادا ہے وہی |
| کھڑا ہون تو سوتا ہون اک قدمین | رگِ خواب دل ہے کفِ شوقمین |
| جو بیٹھا ہون خواب گران ہے مجھے | وہ غفلت جہان در جہان ہے مجھے |
| خیال اوسکا آوے کہ بس ہو رہا | تلے سر کے پتھر رکھون سو رہون |
| مجھے آپ کو یو نہین کھوتی گئی | جوانی تمام اپنی سوتے گئی |
| دکھایا نہ اوس مہ نے رو خواب مین | نہ دیکھا پھر اوسکو کبھو خوابمین |
| بہت ڈھونڈھ بیخبر ہو چکا | ہم آغوش طالع بہت سو چکا |

نہ دیکھا کبھی پھر وہ جمال
وہ صحبت تھی گویا کہ خواب و خیال

**تمام شد**

## خاتمة الطبع

بحمد اللہ کہ کلیات نفیس سراسر [illegible] نفیس [illegible] صحیح [illegible] الطبع [illegible] شاعران [illegible] حسب الحکم [illegible] جناب منشی نولکشور صاحب [illegible] در مطبع [illegible] طبع ہوا اور [illegible]



اب پھر دوبارہ بحسن انتظام کارپردازان مطبع ماہ مارچ ۱۸۷۴ع مطابق ماہ محرم ۱۲۹۱ ہجری حلیۂ طبع سے آراستہ ہوکر بنظارت [illegible] بخش زیب دیدۂ مشتاقان ہوا فقط



